موسم سرما میں برفباری سے جان و مال کو نقصان پہنچے۔ چوری ٹھگی وغیرہ کی وارداتیں زیادہ ہوں۔ مختلف قسم کی بیماریوں سے لوگ پریشان ہوں گے۔

(۹) دولت کا مالک منگل (مریخ) دولت کا مالک منگل ہونے سے بارش بے وقت ہوگی۔ گندم، جو، چاول دھان وغیرہ کی فصل کو نقصان پہنچے۔ بیوپار کے حالات یکساں رہیں۔ بھادوں میں اکٹھی کی گئی چیزوں کو مگھر میں فروخت کرنے سے دوگنا فائیدہ ملے۔ کہیں حکومت رعایا کے دکھ کی وجہ بنے گی۔ مہنگائی سے عوام پریشان ہوں۔

(۱۰) **فوج کا مالک سنیچر** (زحل) فوج کا مالک سنیچر ہونے سے بہت سے ممالک جنگ کی تیاریوں میں مبتلا ہو جائیں گے۔ جنگ سے خوفزدہ لوگوں کو ایک مقام سے دوسرے مقام پر جانا پڑے۔ لوگوں کو مختلف قسم کے دشمنوں کے ظلم و ستم کا سامنا کرنا پڑے۔ حکمرانوں کے مزاجوں میں چھوٹے درجے کے لوگ دخیل ہوں گے۔ کہیں پر اناج وغیرہ کی کھڑی فصلوں کو سیلاب یا خشک سالی اور چوہوں وغیرہ سے نقصان پہنچنے کے یوگ ہیں۔

**نوٹ**:- برس کے عہدے داروں کا اثر سبھی مقامات پر یکساں ہوتا ہے مگر سال کے بادشاہ کا اثر خصوصی طور پر کشمیر، افغانستان، مسلم ممالک اور برس کے وزیر کا پھل بھارت کے جنوب مشرقی حصوں جیسے آندھرا پردیش، ناجین، مدھیہ پردیش وغیرہ میں خاص طور پر ہوتا ہے۔

از پنڈت پنا لال جیوتشی - جالندھر

## نقشہ پیداوار بارش وغیرہ کے وشوامان سنہ ۲۰۴۷ بکرمی

سمت میں وشوا (بارش) دھان وغیرہ کے وشوا کا کل مقدار ۲۰ عدد ہوتا ہے جس چیز کا وشوامان ایک سے بیس کے درمیان جتنا زیادہ ہوگا، اس جنس کی پیداوار اتنی ہی زیادہ ہوگی۔ جیسے مذکورہ نقشہ میں بیماری کے آگے ۱۵ کا ہندسہ لکھا ہوا ہے اس کا مطلب ہوا کہ آئندہ برس لوگوں کے مختلف بیماریوں میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ۷۵ فیصدی کے آس پاس رہے گا۔ اسی طرح باقی جنسوں کے اثرات بھی تصور کریں۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بارش ۱۷ | دھان ۵ | تنکے ۱۱ | سردی ۹ | گرمی ۱۱ | ہوائیں ۱۲ | بردھی ۱۵ | کھشیہ ۱۵ |
| جھگڑے ۱۱ | بھوک ۵ | پیاس ۱۱ | نیند ۱۱ | آلسیہ ۹ | ہمت ۳ | غصہ ۱۳ | دھوکہ ۵ |
| لالچ ۳ | سمھن ۱۵ | رس نکلنا ۹ | پانی نکلنا ۱۳ | حوصلہ ۱۱ | تیزی ۹ | پاپ ۳ | پن ۳ |
| بیماری ۱۵ | بیماری ناش ۹ | آچار ۵ | اناچار ۷ | اموات ۱ | جنم ۷ | ملکی پرانی ۱۱ | ہمت ۱۵ |
| چوہے ڈر ۳ | چھدر ناش ۱۱ | آگ ۷ | اگنی ناش ۹ | بیج پیدا ۹ | گربھ ۵ | انڈوں سے پیدا ۵ | پسینے سے پیدا ۵ |
| ٹڈی ۱۹ | طوطے ۱۳ | چوہے ۵ | سونا ۷ | تانبہ ۱۵ | برشٹی ۵ | برشٹی [illegible] ۹ | سمت وشوا ۸ |

## پانی وغیرہ چار استمبھوں کا پھل سنہ ۲۰۴۸

(۱) **پانی استمبھ**:- چیت سدی یکم تتھی کو ریوتی نکشتر بالکل نہیں ہے جس سے ملک کے کچھ علاقوں میں بارش کی قلت رہے گی۔ کہیں سوکھا، قحط کا ڈر ہوگا۔ اناج کی فصل کو نقصان ہو۔ پینے کے پانی کی قلت ہے اور کہیں کہیں تھوڑی لیکن بے موقع ... سے اناج کی کھڑی فصل کو نقصان پہنچے۔

(۲) **گھاس استمبھ**:- بیساکھ شکل یکم کو بھرنی نکشتر صرف ۱۰.۱۴٪ فیصد ہے۔ اس وجہ سے گھاس تنکے چارہ مویشیاں وغیرہ کے لئے بہت مشکلات کا سامنا کرنا پڑے۔ روئی، جوٹ، پٹ سن کی پیداوار میں کمی ہو۔ چوپایوں میں بیماری وغیرہ کا اندیشہ بڑھے۔

(۳) **ہوا استمبھ**:- جیٹھ سدی یکم کو مرگشرا نکشتر ۳۷٪ فیصدی پڑتا ہے۔ ہوا کا استمبھ اچھا مضبوط بنا ہے۔ کچھ علاقوں میں ہوائیں زوردار اور موافق اور بادل چال سے فائیدہ مند بارش ہوگی۔ کہیں تیز پرزور ہواؤں اور آندھیوں سے کھڑی فصلوں کو نقصان پہنچے۔

(۴) **اناج کا استمبھ**:- ہاڑ سدی یکم پنربسو نکشتر ۶۳٪ ہوگا جس وجہ سے آئندہ سال گندم دھان وغیرہ کی پیداوار اچھی ہوگی۔ فصلوں کی قیمتوں اور بیوپار میں منافع خاص رہے گا۔

## بکرمی ۲۰۴۸ میں لابھ خرچ معلوم کرنا

اس برس میں جس راس کا لابھ خرچ دیکھنا ہو تو اس راشی کے نیچے لابھ خرچ کے ہندسوں کو جمع کر کے ایک عدد کم کر دو۔ جو باقی رہے اس کو آٹھ پر تقسیم کر دو۔ تقسیم کرنے کے بعد اگر ایک عدد باقی بچے تو دولت کا فائیدہ۔ دو بچیں تو سکھ حاصل ہو۔ تین بچیں تو کلیش یعنی پریشانی۔ چار بچیں تو بیماری کا ڈر۔ پانچ تو جھوٹی تہمت لگے۔ چھ بچیں تو مان عزت۔ سات بچیں تو فتح و کامیابی۔ آٹھ یا کچھ نہ بچنے سے آئندہ برس میں نقصان ہوتا ہے۔

## لابھ خرچ کا چکر

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کمبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لابھ | ۲ | ۱۱ | ۱۴ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۲ | ۵ | ۸ | ۸ | ۵ |
| خرچ | ۱۴ | ۵ | ۲ | ۴ | ۱۱ | ۲ | ۵ | ۱۴ | ۵ | ۱۴ | ۱۴ | ۵ |

## ہماچل پردیش کے چند اہم میلہ جات ۱۹۹۱ء

- میلہ مینڈری دیوی گھمارون ۲۲/۲۴ مئی
- منی کرن (کلو) ۷/۹ "
- ڈھنگری جاتر۔ منالی ۱۴/۱۵ "
- گھاگرس۔ بلاسپور ۱۵ "
- بجار۔ کلو ۱۴/۱۵ "
- شاغنڈی جاتر ۱۸/۲۳ "
- سیتلا دیوی۔ سندر نگر ۲۴/۲۵ "
- گرام پنچ گرایئں ۲۱/۲۳ "
- میلہ شیا کالی (سرکاگھاٹ) ۶ جون
- نارکنڈہ۔ بلاسپور ۳/۶ "
- باڑی۔ سولن ۱۵ "
- کمجیار ماڈ (ہوڑی) ۱۵ جون سے
- پیپلو۔ ہمیر پور ۲۲ "
- لوٹن دیوی (اوہل) ۲۴ "
- ترجھونی۔ سرہود ۳۰ جون سے ۲ جولائی
- ناگنی دیوی۔ نورپور ۱۶ جولائی
- منجر۔ چمبہ ساون میں ۲۸ جولائی
- چنت پورنی (ضلع کانگڑہ) ۱۷ اگست
- نیناں دیوی۔ بلاسپور ۱۷ "

- میلہ ہاتو گاؤنی ۵ - ۳ ستمبر
- بندھرال۔ کلو ۳ "
- منی مہیش۔ چمبہ ۱۲/۱۵ "
- وامن دوادشی (ناہن) ۲۰ "
- نلواڑ۔ چیوٹ ۱۷ تا ۲۴ "
- چامنڈا دیوی۔ کانگڑہ ۸ تا ۱۷ اکتوبر
- جوالا مکھی۔ جوالا دیوی ۱۹ تا ۱۸ "
- بگلا مکھی (بن کھنڈی) ۸ تا ۱۸ "
- شنادیوی۔ ہماچل ۸ تا ۱۸ "
- دسہرہ۔ کلو ۱۸ تا ۲۴ "
- کالی باڑی۔ شملہ ۵/۶ نومبر
- لاوی۔ رام پور بسترہ ۱۱/۱۴ "
- بابا بڑ دراتند نادی ۱۸/۲۱ "
- ریوکا (سرمور) ۱۸/۱۹ "
- بھیشم پنچک ۱۷/۲۱ "
- جوگی پنگتا۔ اونہ ۲۱ نومبر

نوٹ:- اوپر لکھے میلہ جات کے علاوہ کوئی اور میلہ کے بارے لکھیں

# دشاشول وچار

مندرجہ ذیل واروں اور نچھتروں میں اُن کے سامنے والی دشا میں سفر کرنے سے دشاشول کا دوش لگتا ہے۔ ان دنوں سفر کرنے سے ناقص حالات پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ بہت ضروری ہونے پر اس وار کے متعلق چیز کو کھانے سے دشاشول کچھ حد تک دور ہو جاتا ہے جیسے اتوار کو گھی سوموار کو دودھ۔ کھیر۔ منگلوار کو گڑ۔ بدھوار کو تیل و تل ویروار کو دہی شکروار کو کچا دودھ یا جون سنیچروار تل و ماش (اڑد) کو کھا کر اس دشا میں سفر کرنے سے دشاشول نہیں رہتا ہے۔

## نقشہ دشاشول و نچھتر شول

| نام وار | دشاشول | نچھتر خاص میں دوش |
|---|---|---|
| سنیچروار سوموار | مشرق (پورب) | جیشٹھا |
| منگلوار بدھوار | شمال (اتر) | اترا پھالگنی |
| ویروار | جنوب (دکن) | پوربا بھادر پدا |
| شکروار اتوار | مغرب پچھم دشا | روہنی |
| بدھوار سنیچروار | مشرق شمال (پورب اتر) | جیشٹھا۔ اترا پھالگنی |
| بدھوار اتوار | شمال۔ مغرب اتر پچھم | اترا پھالگنی |
| سوموار ویروار | جنوب مشرق دکن۔ پورب | جیشٹھا۔ پوربا بھادر پدا |
| ویروار شکروار | جنوب مغرب دکن پچھم | روہنی۔ پوربا بھادر پدا |

## گھوڑ دوڑ میں ہار جیت کا سوال

گھوڑ دوڑ میں عموماً پانچ رنگ کے گھوڑے ہوتے ہیں۔ سفید، سرخ۔ زرد ڈبکھڑا اور کالا۔ دوڑ کے وقت آپ پانچوں رنگوں کی گولیاں بنا لیں اور دوڑ کے وقت ایک گولی نکال لیں جس رنگ کی گولی نکلے اسی رنگ پر بازی کا عنصر غالب رہے گا۔ دوسری ترکیب میں جس وقت پر جس ستارے کی ساعت ہوگی اسی رنگ کا گھوڑا نکلے گا۔ اور وہی دوڑ میں غالب رہے گا

| سیارہ | وار | رنگت | سیارہ | وار | رنگت | سیارہ | وار | رنگت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورج | اتوار | سرخی مائل | بدھ | بدھوار | ڈبکھڑا | شکر | شکروار | سفید |
| چندر | سوموار | سفید | برہسپت | ویروار | پیلا | سنیچر | سنیچروار | کالا |
| منگل | منگلوار | سرخ | | | | | | |

# آج کا دن کیسا گذریگا

جس روز معلوم کرنا ہو کہ آج کا دن کیسا گذرے گا۔ تو اس دن جنتری میں اپنے نام کا نچھتر دیکھیں بعد ازاں اس روز کا نقشہ نچھتر نقشہ میں نمبر ایک پر لکھے۔ پھر ترتیب وار نقشہ پُر کر کے دیکھیں کہ آپکا نام نچھتر دائرے کے اندر کس جگہ آیا ہے اگر آپ کے نام کا نچھتر دائرے کے اوپر ہوا ہے تو خوش نصیب ہو کر لابھ ہو گا۔ اگر دائرے کے باہر پڑا ہو تو نصف حصہ خوشی اور نصف فکر و غم میں گذرے گا اگر آپ کا نچھتر ترشول کے اوپر پڑے تو تمام دن فکر و غم۔ بیماری۔ نقصان اور لڑائی جھگڑے میں گذرے گا

## سفر کے لئے فال نامہ

جب سفر کا ارادہ ہو تو پاک صاف ہو کر اپنے اشٹ دیو کا دھیان کر کے اور آنکھیں بند کر کے کسی ایک خانہ پر انگلی رکھیں اور نتیجہ مندرجہ ذیل عمل کریں۔

| ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۶ | ۱۱ |
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۲ |

۱۲۔ سفر آمدن اور خرچ کے لحاظ سے برابر۔ ۱۳۔ جسم کو تکلیف یا الزام لگے۔ ۱۴۔ نیک ساعت میں سفر کریں ۱۵۔ سفر مبارک رہے گا۔ ۱۶۔ سفر کے لئے اچھا۔ ۱۷۔ سفر مفید نہیں۔ ۱۸۔ یہ سفر بہت اچھا ۱۹۔ سفر میں خرچ ہو گا مگر مراد پوری ہوگی۔ ۲۰۔ یہ سفر مفید رہے گا

# میری قسمت آج کل کیسی ہے

اگر کوئی ایسا سوال کرے کہ میری قسمت آجکل کیسی ہے تو ایسے پرشن میں سائل کے نام کے حرف شمار کر لو اور اس وقت چندرماں کو دیکھو کہ کس راشی میں ہے جس راشی میں چندرماں اس وقت پڑا ہو۔ اس کے اعداد بموجب نقشہ اعداد راشی اور یوم کے اعداد جو نقشہ اعداد یوم میں لکھے گئے ہیں، لے کر جمع کر لیں۔ بعد ازاں ۲ اعداد قانون کے اسمیں اور زیادہ کر دیں اور پھر کل مجموعہ کو ۷ پر تقسیم کر دیں۔ اور اگر باقی ایک ۳ یا پانچ رہیں تو تمہارا طالع ابھی گردش میں ہے اگر ۲ یا ۴ رہیں تو نحوست گذر گئی۔ تھوڑے دنوں میں تمہاری دلی امیدیں بر آئیں گی۔ اگر ۶ رہیں تو تمہارے دل کو وہم نے خراب کیا ہوا ہے اگر باقی صفر ہے تو تمہاری قسمت آج کل بلند ہے۔ جس کام میں ہاتھ ڈالو گے اسمیں نقصان اٹھاؤ گے اگر یقین نہ ہو تو دیکھو تمہارے سر میں زخم کا نشان ہے۔ ـــ سوامی ـــ

### اعداد یوم

| نام مراد | ایتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۵ | ۲۱ | ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ | ۱۱ |

# چاروں یگوں کا بیان

چار یگ ایک بار گذر جانے پر برہما کا ایک دن ہوتا ہے۔ انہی دنوں کے پرمان سے برہما کی آیو سو برس کی ہوتی ہے اس وقت برہما کی آیو پچاس برس گذر کر ۵۱ برس کے پہلے دن کا طلوع ہو کر ۱۳ گھڑی ۴۲ پل ۳ پل ۳۴ پرتی وپل گذر چکے ہیں۔ برہما کے ایک دن میں ۱۴ منو ہوتے ہیں اور ایک منو میں ۷۱ مہا یگ ست یگ ہوتے ہیں۔

کارتک شدی نومی بدھوار کو پہلے شروَن نچھتر بردھی یوگ میں ست یوگ کا آغاز ہوا۔ اس کی عمر ۱۷۲۸۰۰۰ برس کی تھی۔ اسمیں شری وشنو۔ متسیہ۔ کورم۔ وراہ اور نرسنگھ یہ چار اوتار ہوئے۔ متسیہ نے ویدوں کے چور شنکھاسُر کو مار کر برہما کو وید لا کر دیئے وراہ نے جل ادھار کیا۔ کورم نے پرتھوی کی رکشا کی اور نرسنگھ نے ہرنیہ کشیپ کو مارا۔ اس یگ میں منشیہ کی اوسط عمر ایک لاکھ سال تھی۔ بالک اوستھا دس ہزار سال اور شریر کی لمبائی ۲۱ ہاتھ تھی۔ پنیہ ۲۰ وشوے تھے اسمیں سورج گرہن بھی ۲۰ ہزار ہوئے۔

## تریتا یگ

بیساکھ شدی تیج سوموار کے دوسرے پہر روہنی نچھتر شوبھن یوگ میں تریتا یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی عمر ۱۲۹۶۰۰۰ برس تھی اس یگ میں تین اوتار وامن پرشرام اور رام چندر جی ہوئے ہیں۔ وامن جی نے راجہ بلی سے تین پیر پرتھوی دان لے کر تین پیر میں جاپ کیا اور بعد میں راجہ کو پاتال کا راجیہ دیا۔ پرسرام جی نے گھمنڈی کشتری راجاؤں کو مار کر برہمن راجیہ قائم کیا اور رام چندر جی نے راون کو مارا۔ اس میں منش کی پورن آیو دس ہزار سال اور بالک اوستھا ایک ہزار برس تھی۔ اس میں پنیہ ۱۵ اور وشوے ۵ تھے شریر کی لمبائی ۱۴ ہاتھ تھی سونے کا سکہ چلتا تھا اس میں سورج گرہن ۳۴ ہزار اور چندرماں گرہن ۳۰ ہزار ہوئے ہیں۔

## دواپر یگ

ماگھ بدی اماوس شکروار تیسرے پہر دھنشٹھا نچھتر وریان یوگ میں دواپر یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی آیو ۸۶۴۰۰۰ برس تھی اسمیں بھگوان کرشن اور شری بلدیو نے دشٹوں کا ناش کر کے دھرم کا ادھار کیا۔ اسمیں پورن آیو ایک ہزار سال اور بالک اوستھا ۱۰۰ سال تھی جسم کی لمبائی سات ہاتھ اسمیں پنیہ ۱۰ اور پاپ ۱۰ وشوے تھا اس میں سورج گرہن ۴۴ ہزار اور چندرماں گرہن ۳۶ ہزار ہوئے۔

## کل یگ

بھادوں بدی تردوشی اتوار آدھی رات کے وقت اشلیکھا نچھتر بنی پات یوگ میں کل یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی آیو ۴۳۲۰۰۰ برس کی ہے اسمیں دو اوتار بدھ اور کلکی ہیں ان میں بدھ اوتار تو ہو چکے ہیں جنہوں نے اہنسا کا پرچار کیا۔ منشیہ کی آیو ۱۲۰ سال اور بالک اوستھا ۱۰ سال ہے شریر کی لمبائی ۳½ ہاتھ ہے اسمیں پنیہ ۵ اور پاپ ۱۵ وشوے ہے اسمیں ۴۶ ہزار سورج گرہن و چندر گرہن ہوں گے اس یگ میں گنگا تیرتھ پردھان ہو گا۔ تانبے اور نکل کا سکہ چلے گا۔ راجیہ شاسن میں دھرم کا نام نہیں ہو گا۔ لوگوں میں پاپ ورتی اور بھرشٹاچار کی مارا دھاڑ رہے گی۔ پنڈت پنا لال

# سینچر کی ساڑھ ستی، اڈھیّا اور پایہ کا بیان بابت سنہ ۱۹۹۱ء

۱۴ دسمبر ۱۹۹۰ء بروز شکروار کو سینچر برچھک کے چند سال کے وقت مارگی ہو کر دوبارہ پھر مکر راشی میں داخل ہوا تھا۔ خیال رہے کو گزشتہ سال ۱۹۹۰ء میں سینچر زیادہ تر عرصہ وکرگتی سے دھن راشی میں ہی گردش کرتا رہا جسکی وجہ سے دھن برشچک مکر برکھ اور کنیا راس والے صاحبان کو بلا امید کے مشکل حالات میں سے گزرنا پڑا ہوگا۔

آئندہ سال ۱۹۹۱ء کے دوران شنی مکر راشی میں ہی گردش کریگا اس کے مطابق متھن اور تلا راشی والوں کو سینچر کی اڈھیا کا ناقص اثر جھیلنا ہوگا اور دھن مکر اور کنبھ راشی والوں کو سینچر کی ساڑھ ستی کے زیر اثر آنا پڑے گا

دھن راشی والوں کو شنی ساڑھ ستی سر پر چڑھتی ہوئی یعنی پہلے مرحلہ پر شروع ہوگی سینچر کی ساڑھ ستی :۔ کے ناقص زیر اثر کاروبار میں مختلف قسم کی رکاوٹیں، کوشش کے باوجود ناکامی، آمدن سے خرچ زیادہ، دھن کا نقصان، جسم کو بیماری وغیرہ سے تکلیف گھر میں جھگڑا، دماغی تناؤ، فضول خرچی، بھاگ دوڑ اور مشکل مسائیل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

سینچر کی ڈھیّا کے زیر اثر بیماری چوٹ وغیرہ کی وجہ سے جسم کو تکلیف نزدیکی رشتہ داروں کے ساتھ تکرار، گھریلو کلیش، فضول خرچی جگہ میں تبدیلی اور دیگر فکرات سے دل پریشان رہتا ہے۔

سینچر کی ساڑھ ستی اور اڈھیا وغیرہ کے اثرات کا فیصلہ کرتے ہوئے جاتک کی نام راس جنم راشی اور جاتک کی جنم کنڈلی میں سینچر برہسپت اور سورج وغیرہ گرہوں کی اچھی اور خراب حالت نیک اور بد گرہوں کی دشا اور انتر دشا وغیرہ کا بھی خیال کر لینا چاہیئے۔ کسی یوگ کارک شبھ گرہ کی دشا انتر دشا کی حالت میں سینچر کی ساڑھ ستی اور اڈھیا کا ناقص اثر نسبتاً تھوڑا رہ جائیگا۔

سینچر کا پایہ وچار ۱۹۹۱ء آئندہ سال ۱۹۹۱ء میں میکھ وغیرہ بارہ راشیوں پر شنی کے لوہا وغیرہ کے پایہ کا وچار اس طرح سے رہے گا

(۱) میکھ، سنگھ، دھن راشیوں پر — سینچر کا پایہ لوہا
(۲) برکھ، کنیا، کنبھ راشیوں پر — " " تانبہ
(۳) متھن برشچک و مکر راشیوں پر — " " سونا
(۴) کرک تلا و مین راشیوں پر — " " چاندی

سینچر کا پایہ لوہا ہو تو اس سال دماغی تناؤ، اُلجھنیں، فضول کا نقصان رشتہ داروں سے ٹکراؤ اور شدت کی جدوجہد کے حالات کا سامنا کرنا پڑے گا۔

شنی کا پایہ تانبہ ہو تو دھن لابھ کاروبار میں جدوجہد کے بعد کامیابی ملے۔ عزیز دوستوں سے میل ملاقات ہو۔ اور دیگر مبارک امور سرانجام پائیں۔

سینچر کا پایہ سونا ہونے سے جدوجہد اور بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ آمدن کم خرچ زیادہ۔ فکرمندی اور اُمیدوں میں ناکامی رہتی ہے۔

سینچر کا پایہ چاندی ہونے سے اُمیدوں میں کامیابی، اچانک دھن لابھ اور بگڑے کاموں میں سُدھار ہوگا۔ منصوبوں میں راحت ملے گی۔

## میکھ وغیرہ بارہ راشیوں پر شنی ساڑھ ستی اور پایہ کا مجموعی اثر

**میکھ راشی** :۔ والوں کو مکر راشی کا سینچر دسویں خانہ میں ہونے سے شبھ ہوگا مگر شنی اس راس پر لوہے کے پاد پر تبدیل ہونے سے بہت زیادہ جدوجہد کے بعد ہی کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ دھن کا منافع مدھم، نوکری میں ترقی اور تبدیلی کے یوگ ہیں۔

**برکھ راشی** :۔ نویں خانہ میں شنی نصیب میں رکاوٹیں پیدا کرے گا مگر اس راشی پر شنی تانبہ کے پایہ پر راشی تبدیل ہونے کی وجہ سے مشکل حالات اور رکاوٹوں کے باوجود گزارے لائق دھن حاصل ہوتا رہے گا

**متھن راشی** :۔ والوں کو آٹھویں خانہ میں ہونے سے شنی کی اڈھیا اور پایہ سونا ہونے سے دونوں کے اثرات خراب ہونگے۔ منصوبوں میں رکاوٹیں آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ گھریلو ناچاقی، جسم کو چوٹ وغیرہ سے تکلیف، چوکسی برتیں۔ دماغی تناؤ اور مقام میں تبدیلی کے یوگ ہیں۔

**کرک راشی** :۔ سینچر ساتویں خانہ میں ہونے سے پوجیہ ہوگا۔ مگر سینچر کا پایہ چاندی کا ہونے سے رکاوٹوں کے باوجود دھن دولت حاصل کرنے کے ذرائع بنے رہیں گے۔ خفیہ دشمن سر اٹھائیں گے۔ عورت کو تکلیف اور گھر میں تناؤ ہوگا۔

**سنگھ راشی** کو چھٹے خانہ میں شنی شبھ ہے مگر پایہ لوہا ہونے سے جدوجہد کے حالات ہوں گے۔ گھریلو تناؤ اور اُلجھنیں بڑھیں گی۔ مگر گزارے لائق دھن حاصل ہوگا۔ عہدے میں ترقی کے یوگ ہیں۔

**کنیا راشی** :۔ سینچر پانچویں خانہ میں پوجیہ ہے مگر سینچر کا پایہ تانبہ ہونے سے رکاوٹوں کے باوجود منافع اور کامیابی حاصل ہوگی زیادہ جدوجہد اور مشکلات کا سامنا کرنا ہوگا۔ شری وشنو پوجا کرنا اچھا رہے گا۔

**تلا راشی** :۔ پر اگرچہ سینچر کی ڈھیا ناقص اثر دینے والی ہوگی۔ مگر شنی کا پایہ چاندی ہونا شبھ ہے شدید جدوجہد اور تناؤ کے باوجود مالی فوائد کے ذرائع پیدا ہوں گے اچانک مالی فائدہ اور عہدہ میں ترقی کے یوگ ہیں۔ مقام میں تبدیلی اور کچھ تکرار بھی رہے۔

**برشچک راشی** :۔ والوں کو تیسرے خانہ میں سینچر شبھ پھل دینے والا ہوگا۔ مگر اس راشی پر شنی پایہ سونا ہونے سے بنتے کاموں میں بگاڑ، دھن لابھ مدھم، آمدن میں کمی اور جدوجہد زیادہ رہے گی۔ دماغی تناؤ میں اضافہ ہوگا۔

**دھن راشی** :۔ پر شنی کی ساڑھ ستی اور پایہ لوہا ہونے سے فضول بھاگ دوڑ، جدوجہد مالی نقصان، دشمن کا خوف، جسمانی تکلیف اور دماغی اُلجھنیں بڑھیں گی۔

**مکر راشی** :۔ کے لگن میں شنی پوجیہ ہوگا۔ اس کا پایہ سونا ہونے سے نزدیکی رشتہ داروں سے ٹکراؤ، کاروبار، مالی منافع میں رکاوٹیں، جسمانی تکلیف اور فکر بڑھے گا۔

**کنبھ راشی**۔ بارہویں خانہ میں ہونے سے اشبھ ہے مگر اس پر شنی تانبہ کے پایہ پر راشی تبدیل ہونے سے مشکلات کے باوجود مُرادوں میں کچھ کامیابی، مالی منافع اور دماغی تناؤ میں اضافہ ہوگا۔

**مین راشی** :۔ پر سینچر گیارہویں خانہ پر شبھ ہوگا۔ سینچر کا پایہ بھی چاندی ہونے سے اچھا اثر رہے گا عہدہ میں ترقی، کاروبار میں اضافہ، اچانک مالی فائدہ اور عزت بڑھے گی۔ بہت سے بگڑے کاموں میں کامیابی حاصل ہوگی۔

سینچر کے ناقص اثر کو دُور کرنے کے لئے شنی کے بیج منتر یا ویدک منتر کا کم از کم ۲۳ ہزار بالترتیب جپ کرنا پھر اس کے دشم حصہ کا ہون کرنا چاہیئے اور اس کے علاوہ سینچروار کا برت ست اناج کا دان، اُڑد کالا کپڑا کا دان مچھلیوں کو آملہ ڈالنا۔ تیل تِل۔ گائے، جوتے وغیرہ کا دان کرنا شری ہنومان جی کی اُپاسنا کرنا، اس پر تیل سیندور چڑھانا اور تیل کی چھایا پاتر کرنا۔ شری ہنومان جی کی اُپاسنا اور نیلم دھارن کرنے سے سینچر کے ناقص اثر میں کمی آجاتی ہے۔ **شنی کا ویدک منتر** :۔ اوم شنو دیوی ربھیشٹ آئے آپو ہونتو پیتیہ شم یور بھیسر دنتو نہ۔ اوم شم سینچرائے نمہ۔ **شنی بیج منتر** :۔ اوم پرانگ پرنگ پرونگ سہ شنیہ نمہ۔

نجرا نرلیش :۔ پنڈت پنا لال جوتشی۔ اڈہ ہوشیارپور۔ جالندھر سٹی۔ پنجاب

# تفصیل بابت سورج اور چندر گرہن برائے سال سنہ ۱۹۹۱ء

تین جنوری ۱۹۹۱ سے مارچ ۱۹۹۲ء تک کے عرصہ میں زمین پر کُل تین گرہن ظہور پذیر ہونگے۔ ان میں سے دو سورج گرہن اور ایک گرست اددے کھنڈ چاند گرہن لگے گا۔ سنہ ۱۹۹۱ء کے دونوں سورج گرہن بھارت میں دکھلائی نہیں دیں گے۔ سنہ ۱۹۹۱ء کے دونوں سورج گرہن بھارت میں دکھلائی نہیں دیں گے۔ اس وجہ سے بھارت میں ان کے پُن وغیرہ کا پرب کال نہیں ہوگا۔ سال سنہ ۱۹۹۱ء میں بھارت میں نہ دکھلائی دینے والے سورج گرہنوں کی تفصیل اس طرح ہے۔

## بھارت میں دکھلائی نہ دینے والے سورج گرہنوں کا مختصر احوال

۱۔ کنکن سورج گرھن :۔ (۱۶/۱۵ جنوری سنہ ۱۹۹۱ء) یہ گرہن ۱۵ جنوری منگلوار ماگھ کرشنا اماوس کی آدھی رات کے بعد ۱۶ جنوری بدھوار کی خاص طور پر لگے گا۔ کنکن سورج گرہن کا درمیانی وقت بھارتیہ سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ۱۶ جنوری کی صبح ۳ گھنٹے ۳۰ منٹ سے صبح ۵ گھنٹے ۲۱ منٹ پر خاص طور پر لگے گا۔ یہ کنکن آکرتی سورج گرہن انڈونیشیا کے مشرق میں نیوگنی کے جنوب میں آسٹریلیا۔ نیوزی لینڈ۔ انٹارکٹکا کے کچھ اور پرشانت مہاساگر کے کشیتروں میں دکھلائی دے گا۔ بھارت میں دکھائی نہیں دے گا۔

۲۔ کھگراس (مکمل) سورج گرھن :۔ (۱۱ جولائی سنہ ۱۹۹۱ء) یہ کھگراس سورج گرہن ویروار ہاڑ بدی اماوس کی آدھی رات کو بھارتیہ سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق آدھی رات ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ پر گرہن کا درمیانی وقفہ ہوگا۔ یہ گرہن وسط پیسفک سمندر سے میکسیکو شمالی اور وسطی امریکہ سے برازیل مغربی یوروپ کے کچھ حصوں میں دکھائی دے گا۔ یہ گرہن بھارت میں دکھلائی نہیں دے گا۔

۳۔ گرست اددے کھنڈ چاند گرھن :۔ (۲۱ دسمبر سنہ ۱۹۹۱ء) یہ گرست اُدِت کھنڈ گراس چاند گرہن مارگ شکل پورنماشی شنی وار شام کے وقت مشرقی بھارت کے (پچھمی بنگال سے شمال مشرقی پردیشوں جیسے آسام اروناچل میگھالیہ، ناگالینڈ۔ منی پور۔ تریپورہ۔ مزورم وغیرہ میں بھارتیہ سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق بعد دوپہر تین بجکر ۲۵ منٹ سے شروع ہو کر شام ۴ بجکر ۴۳ منٹ تک لگے گا۔ مشرقی بھارت میں جہاں چندرادے شام ۴ بجکر ۴۳ منٹ سے پہلے ہوگا۔ وہاں پر یہ گرہن گرست اددے روپ میں دکھائی دے گا۔ بھارت کے زیادہ تر صوبوں جیسے پنجاب ہریانہ راجستھان۔ گجرات۔ مہاراشٹر۔ وسطی بھارت۔ اتر پردیش۔ بہار اڑیسہ وغیرہ میں یہ گرست اُدِت چندر گرہن دکھلائی نہیں دے گا۔ مگر اس گرہن کے بنیہ آدمی کے پرد آدی کا خاص مہاتم نہیں ہوگا۔

بھارت کے مشرقی صوبوں کے علاوہ یہ چندر گرہن گرست اددت روپ میں بنگلہ دیش، بھوٹان۔ برما وغیرہ ممالک میں بھی دکھائی دے گا۔

بھارتیہ سٹینڈرڈ ٹائم گھنٹوں منٹوں میں

| | |
|---|---|
| گرست اددت چاند گرہن شروع | شام تین بجکر ۲۵ منٹ |
| گرہن کا وسطی وقت | شام تین بجکر ۵۷ منٹ |
| گرہن ختم | شام ۴ بجکر ۴۳ منٹ |



**گرھن کا سوتک :۔** جن صوبوں میں یہ گرست اددے کھنڈ گرہن نظر آئے گا۔ وہاں پر گرہن کا سوتک صبح ۶ بجکر ۲۵ منٹ سے شروع ہو جائیگا۔ گرہن کے سوتک اور گرہن کال میں گھومنا۔ کھانا پینا۔ کھیل کود۔ سونا مورتی سپرشس، ہنسی مذاق، گوشت خوری، شراب وغیرہ کا تیاگ کرنا چاہیئے۔ حاملہ عورتوں کو سوتک اور گرہن کال میں خاص احتیاط رکھنا چاہیئے۔ بہت ضروری حالات میں بچوں بوڑھوں اور مریضوں کو پھلوں کے استعمال کی منا ہی نہیں ہوتی۔

گرہن کال میں شری گنگا (ہری دوار) کورکشیتر، پریاگ راج کاشی وغیرہ تیرتھوں پر اشنان، دان۔ جپ جاپ، وشیش انوشٹھان۔ جپ۔ ہوم وغیرہ شبھ کاریہ کرنے کی خاص مہاتم ہے۔ گرہن کے بعد شردھا شکتی کے مطابق اشنان، دان۔ جپ۔ پاٹھ وغیرہ اور اناج کپڑا۔ مٹھائی دھن وغیرہ کا دان کرنا کلیان کاری ہوتا ہے۔

**گرھن کا راشی پھل :۔** یہ گرست اددے چندر گرہن مرگ شرا نکشتر اور متھن راشی میں لگ رہا ہے اس کے مطابق میش و مختلف راشیوں پر اس گرہن کا اثر اس طرح ہوگا۔

| راشی | میش | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل | دھن لابھ | دھن کا نقصان | دکھ نقصان | مالی نقصان | مالی فائدہ | بیماری و ڈر خوف | گھریلو دکھ | کھوج پراپتی | استری کشٹ | بیماری کا ڈر | آمدن | کاریہ سدھی |

**گرست اددے گرھن کا خصوصی اثر یا پھل :۔** یہ گرہن مارگ شیرش شکل پورنماشی کو مرگا شیر نکشتر کا لین پوش ہاس میں شنی وار کو متھن راشی گت چندرماں میں لگنے سے دہلی۔ یو، پی۔ اڑیسہ۔ آسام ویتنام و ایکواڈور کے لئے خاص طور پر تکلیف دہ ہوگا۔

"پیڑ نیتے بالہکا یمنا تٹ واگسن"

بھارت کے مشرقی علاقوں جیسے آسام۔ تری پورہ۔ میگھالیہ وغیرہ میں کہیں زمین کھسکنے، بھونچال، برفباری وغیرہ قدرتی آفات سے جان و مال کے نقصان کا ڈر ہے۔ کہیں حاکموں میں تناؤ و جنگ کے خوف کا اندیشہ بنے گا۔ خاص طور پر آسام تری پورہ میں گڑبڑ توڑ پھوڑ کی وارداتیں ہونے کی خبریں ملیں گی۔

خیر اندیش

پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے

**تیزی مندی کے چند نایاب یوگ :۔** ۱۔ شنیچر اور شکر ایک راشی میں اکٹھے ہوں گے تو ہر طرح کی چیزوں کے نرخوں میں تیزی کرتے ہیں۔ ۲۔ جب سورج اور منگل جیشٹھا نکشتر پر آئے تو سب طرح کا اناج ایک ماہ کے لئے تیز ہو جائیں گے۔ ۳۔ جب بدھ شکر اور منگل اشلیکھا نکشتر پر ہوں تو سب طرح کے اناج کے نرخ میں مندہ کرتے ہیں۔ ۴۔ جب شنی اور منگل ایک ہی وقت دھنشٹھا نکشتر پر آئیں تو بہت تیزی ہوگی۔ ۵۔ منگل متھن یا شنیچر ہو تو گڑ و کھانڈ تیز ہوگی۔ ۶۔ میکھ راشی میں سورج منگل کی یوتی ہو تو گڑ کھانڈ میں تیزی ہوگی۔ ۷۔ بھرنی یا جیشٹھا کا سورج ہو تو سرسوں السی تور یا تیز ہوں گے۔ ۹۔ جب سورج منگل اور شکر ایک راشی پر ہوں تو تیل گھی تورد یا کپاس تیز ہوں گے۔ ۱۰۔ اگر سنکرانت کے چندرماں بھی اسی راشی کا ہو تو دھان کے نرخوں میں تیزی ہوگی۔

# گرہوں کے مطابق سال سنہ ۱۹۹۱ء کی خاص پیشن گوئیاں

**گذشتہ برسوں کی پیشن گوئیاں جو درست نکلیں :-** سنہ ۱۹۸۴ء میں صٖ۶ کالم ۱ پر مرکزی وزارت میں اچانک تبدیلی اور بہت سے مقامات پر دنگے فساد کی وارداتیں ہونا اور کسی اہم لیڈر کی اچانک وفات ، سال کے دوسرے حصے میں آتشزنی ، ہوائی حادثہ اور ریل حادثہ پیش آئے ۔ کسی اہم سیاسی لیڈر کی اچانک موت کے یوگ جیساکہ پردھان منتری شریمتی اندرا گاندھی کے قتل سے ثابت ہوگیا (صٖ۶ کالم ۲ پر)

سنہ ۱۹۸۵ء میں سال کے اول نصف میں مرکزی وزارت میں اہم تبدیلیاں ہونا ، فرقہ وارانہ انتہاپسندی جیسے مسائل سے نپٹنے میں کچھ حد تک سرکار کامیاب ہونا (صٖ۱۲ کالم ۱ پر) ماہ اگست ستمبر میں بہار پنجاب میں زیادہ بارش کے یوگ جانی ومالی نقصان ہونا (صٖ۱۳ کالم ۱ پر) سال کے آخر میں پنجاب ودھان سبھا کے چناؤ میں کانگرس کو ہونا ۔ سنہ ۱۹۸۶ء کے دوران ہریانہ میں مخالف پارٹیوں کا بھجن لال کی حکومت کو گرانے کی بھرپور کوشش کرنا اور جموں وکشمیر میں وکشمیر ڈاکٹر فاروق عبداللہ کا اثر ورسوخ بڑھ جانا ۔ (صٖ۱۳ کالم ۲ پر دیکھیں ۔

سنہ ۱۹۸۷ء کی جنتری میں سال کے نصف میں کم بارش کی وجہ سے قحط کے حالات اور پنجاب ، ہماچل ، ہریانہ میں فصلوں کو سوکھے سے نقصان ۔ سنہ ۱۹۸۸ء کی مفید عالم جنتری میں پاکستان کے صدر کی اچانک ہونے والی موت کے متعلق صاف طور پر پڑھیں ۔ خود جنرل ضیا ، کی راشی پر سنیچر ساڑھ ستی ناقص یوگ بنا ہوا ہے ۔ پاکستانی صدر پر قاتلانہ حملہ کا اندیشہ ہے ۔ شدید مخالفت ضیا حکومت کے خاتمہ کا باعث بنے گی (دیکھیں صٖ۱۸ کالم ۱ پر) اسی صفحے پر پڑھیں پنجاب کے دہشت گردی توڑ پھوڑ اور خونی حادثات پیش آئیں گے ۔

سنہ ۱۹۸۹ء کی جنتری میں ۱۸ اگست سنہ ۱۹۸۹ء سے سنگھ راشی پر سورج کیتو کی کلا نک یوتی ہونے سے بھارت کے سیاسی ادارے میں زبردست تبدیلیاں ہوں گی ، پنجاب کا مسئلہ اندرونی طور پر ابھی سلگتا رہے گا ۔ ۲۲ ستمبر کے بعد دہشت پسندی اور قتل کی وارداتوں میں کچھ کمی ہوگی ، حکومت کی طرف سے کچھ سدھار کے اقدامات اٹھائے جائیں گے (صٖ۱۵ پر) ۲۳ ستمبر کے بعد مرکزی وزارت میں اہم تبدیلیاں ہوں گی ملک میں سیاسی الجھنیں پیدا ہوں گی (صٖ۱۸ کالم ۱ پر)

جنوری سنہ ۱۹۹۰ء سے چھ گرہی شول نا تک یوگ ہونے سے پوربی دیشوں جیسے برما ۔ جاپان ۔ پاکستان بھارت وغیرہ دیشوں میں ان چاہے روپ میں سیاسی رد و بدل ہونا اور (صفحہ 15 کالم ۱) پر کر راشی پر شنی راہو کا یوگ سال کے پہلے آدھے حصے میں بھارت کا سیاسی ماحول بے حد گھناؤنا ہوگا ۔ کسی بڑے نیتا کے برخاست ہونے کے یوگ ۔ پنجاب سمسیا پیچ میں لٹکتی رہنا ۔ ہنسک گھٹناؤں کا چکر (صٖ۱۶ کالم ۲ پر) اور چناؤ میں اتر پردیش مدھیہ پردیش ۔ جموں کشمیر ، ہماچل پردیش ۔ پنجاب ۔ ہریانہ دہلی وغیرہ پردیشوں میں حکمران پارٹی (کانگرس آئی) کے وقار کو بھاری ٹھیس پہنچنا (صفحہ ۱۶ کالم ۱ پر) ہماچل پردیش میں مخالف پارٹی کا دبدبہ ۔ کشمیر میں ہنسک گھٹناؤں اور بدامنی میں بڑھوتری ہونا ، صٖ۱۶ کالم ۱ پر) پاکستان میں ہنسک گھٹنائیں وبم دھما کے ہونا ۔ سابقہ وزیر اعظم کے خلاف مخالف پارٹیوں کا گٹھ جوڑ ہونا بہت سی پیشین گوئیوں کا سچ ثابت ہونا اپنے آپ میں ایک منہ بولتی تصویر ہے ۔

## گرہوں کی آکاشی کونسل کا دنیا پر اثر

بکرمی سمت ۲۰۴۸ گرہ پریشد (آکاشی کونسل) کے دس ادھیکاروں میں سے آٹھ ادھیکار بڑے گرہوں کو اور صرف دو ادھیکار شبھ گرہوں کو حاصل ہیں ۔ راجہ اور منتری دونوں کے اہم پد ادھیکار سب سے اہم تمراشبھ گرہ سورج کو حاصل ہوئے ہیں ۔ سسیش (دھاتوں) اور دھنیش (خزانہ) کے ادھیکار بھی اشبھ گرہ منگل کو اور بارش ، پھلوں ورکھشا (سینا) کے ادھیکار مند گرہ (کرور گرہ) شنی کو حاصل ہوئے ہیں ، دھانیش چندر تنفار سوں کا ادھیکار شبھ گرہ گورو کو حاصل ہوا ہے آکاشی کونسل میں گرہ ادھیکاروں کے حاضر بھاجن سے اشارے ملتے ہیں کہ آئندہ سال میں سنسار کا سیاسی ماحول اکھڑا رہے گا ۔ آنے والا سال اپنے ساتھ بہت سی غیر یقینی وارداتوں کو لے کر آ رہا ہے ۔ سورج کے راجہ اور منتری ہونے کے باعث ، شمال مغربی ملکوں کے درمیان خاص طور پر کھاڑی سنکٹ ۔ ایران ، لیبیا ۔ مصر ۔ عرب راشٹر ۔ امریکہ و دوسرے یوربین دیشوں کے بیچ سیاسی گٹھ جوڑ بنیں گے ۔ بہت سے ملک کھاڑی کشتیر میں فوجی اڈے قائم کریں گے مختلف ملکوں کے درمیان فوجی گٹھ جوڑ ، تناؤ و ہنسک گھٹنائیں گھٹیں گی ۔

سال کا راجہ و منتری خود سورج ہونے سے مختلف دیشوں کے نیتا من مانی کریں گے ۔ ان میں ہمیشہ تناؤ اور جنگ کا خطرہ رہے ۔ عوام میں روگ ، رنج وغم اور غصہ کی بہتات رہے گی ۔ آگ زنی ۔ زلزلہ سیلاب وغیرہ قدرتی آفات فرقہ پرستی ومذہبی دنگے اکثر رہیں گے ۔

## بیوپارک رخ

سسیش (دھاتوں) وکوش ادھی پتی (منگل) سونا ۔ پیتل ۔ تانبا ۔ کھل بنولا ۔ کھانے کے تیل ۔ پٹرولیم ۔ دھان ، گیہوں وغیرہ میں اچانک تیزی کا کارک ہوگا اور مختلف اشیا کے بیوپار میں ہل چل رکھے گا ۔ لال کپڑا ۔ لال چندن اور لال رنگ کی اشیا میں برابر بڑھوتری کرے گا :

کوش پتی منگل کے انوسار گیہوں ۔ گڑ ۔ دال ۔ چینی ۔ تانبا ۔ کیسر کشمش و دوسری تجارتی اشیا کی قیمتوں میں غیر یقینی و تیزی بنی رہے گی ۔ حاکم لوگ عوام کے لئے سکھ کی بجائے دکھ کا کارن بنیں گے سینا پتی شنی کے پھل سروپ بہت سے ملک جنگ ، ٹکراؤ کی نیتی کو اپنائیں جنگ کے خوف سے لوگ ایک جگہ سے دوسری جگہ بدلیں گے اور لوگوں کو کئی قسم کے اندرونی و بیرونی دشمنوں کا سامنا کرنا پڑے ۔

اگرچہ دھانیش چندر اور دسیش گورو پرجا کے خاص طبقہ میں سکھ سمپتی و خوشحالی کے ترد ھارک رہیں گے ۔

## داخلہ برس پرویش اور جگت لگن اور سنسار کے حالات

نو ورش پرویش کنڈلی ۳۰/۱۷ گھٹیادی

۲ منگل
۳
۴ کیتو۔ گورو
۵
۶
۱ شکر
۷ پلوٹو
۱۲ سورج چندر بدھ
۱۰ راہو سنیچر
۸
۹ یورنیس نیپچون
۱۱

**نو ورش پرویش:-** چیتر کرشن اماوس کو شتی وار ۱۷ گھڑی۔ ۳۰ پل پر مطابق پردشٹے ۳ چیتر۔ ۱۶ مارچ سنہ ۱۹۹۱ء کو دوپہر ایک بجکر ۴۰ منٹ پر پوربا بھادرپد نکشتر کے وقت کرک لگن میں سمت ۲۰۴۸ کا شبھ آرمبھ ہوگا۔ کرک لگن میں نو ورش پرویش ہونے سے پوربی دیشوں میں سکھ اور خوشحالی کے ذرائع بڑھیں گے۔ مگر شمالی دیشوں کے درمیان جنگ کا خوف نوجوں کا جماؤ ہوگا۔ مغرب میں اناج اور پانی کی کمی سے بھکمری کے خوف رہیگا۔

برس پرویش کنڈلی میں کیندر بھاؤیں اگرچہ اُچ راشی (ورش پر بدھ) کا ہوکر قائم ہے اور گورو کی پنچم۔ نوویں بھاووں پر نظر قومی بیوپار اور ریوجا اور وکاس کی درشٹی سے شبھ ہیں۔ مگر لگن بھاؤ میں گورو کیتو کا یوگ اور شنی راہو کی اکٹھی نظریں شبھ نہیں کہی جا سکتیں۔ راشٹر یہ لیڈرشپ کے لئے از حد جدوجہد اور بہت کٹھن حالات کے سنکیت ہیں اور سال کے شروع میں ہی قومی راہنماؤں میں لگا تار من مٹاؤ اور رکاوٹیں پیدا ہونے کی زوردار سمبھاؤنا ہے۔ منتری منڈل میں خاص ردوبدل کے یوگ ہیں۔ دھیان رہے بھارت کے موجودہ پردھان منتری شری وی۔ پی سنگھ کا بھی جنم لگن کرک ہی ہے۔ چیت۔ جیٹھ۔ ساون اور ماگھ کے مہینے خاص طور پر گھٹناؤں کے حامل ہوں گے۔

## جگت لگن کنڈلی

سمت ۲۰۴۸ کی جگت لگن کنڈلی میں میتھن طلوع ہوا ہے۔ لگن کا سوامی بدھ اگرچہ غروب ہے مگر ایکادشی (انتر راشٹریہ سمبندھوں) بھاؤ میں میکھ راشی میں لگن بھاؤ منگل میتھن راشی میں ہونے سے منگل بدھ برابر ردوبدل کا یوگ بنا رہے ہیں۔ منگل کیتو پر یورینس نیپچون کی اکٹھی ساتویں درشٹی پڑ رہی ہے۔ شنی مکر میں اور شکر برکھ راشی میں سوراشی گت اور گورو کرش بھاؤ میں اُچ راشی کا ہوکر دشم بھاؤ پر اشبھ درشٹی ڈال رہا ہے۔ نتیجہ کے طور پر سنسار کے بہت سے ملکوں کے درمیان تناؤ اور ٹکراؤ کے آثار پیدا ہو جائیں گے۔ کچھ ملکوں میں خاص کر شمال مغربی دیشوں جیسے عرب ممالک عراق امریکہ وغیرہ دیشوں کے درمیان لڑائی کے بادل منڈرائیں گے۔ فوجی طاقتیں آگے بڑھیں گی۔ سنسار کی شانتی بھنگ ہوتی دکھائی دے گی۔ جگت لگن میں شبھ گرہوں کی دشا اور درشٹی کے کارن بڑی جنگ ہوتے ہوتے ٹل جائے گی۔

جگت لگن کنڈلی ۲۰۴۸

۴ گورو
۲ شکر
۳ منگل، کیتو
۱ بدھ سورج
۵
۱۲ چندر
۶
۹ یورنیس۔ نیپچون۔ راہو
۱۱
۷ پلوٹو
۸
۱۰ شنی

## جگت لگن کے ذریعے اپنا یا دیش کا شبھ واشبھ وچار

جگت لگن یا برس پرویش کنڈلی کے ذریعے ذاتی طور پر اپنا اور اپنے دیش کا شبھ اشبھ پھل وچار کرنا ہو تو لگن کنڈلی ۱۲ بھاووں کو ۱۲ ماس سمجھ کر پھل کا وچار کریں۔ لگن میں تنو وغیرہ ۱۲ ماس مان کر شبھ اور کرور گرہوں کی حالت کے مطابق ویشاکھ آدی سے وچار کر انھیں مہینوں کا پھلادیش معلوم کریں۔ لگن کے سمے میں پاپ گرہ ہوں تو کھڑی فصلوں کا ناش ہوگا۔ اگر کیندر میں دوسرے۔ بارہویں۔ گیارہویں شبھ گرہ ہوں۔ سوگرہی یا متر گرہوں سے درشٹ ہوں تو سکھ دائک ورنہ دکھ دائک ہوتا ہے۔

اسی طرح جگت کنڈلی میں جاتک کی جنم سے پرسدھ راشی جس جس بھاؤ راشی پر پڑے ویسا ہی شبھ اشبھ پھل جانیں۔ اگر جگت لگن میں آپ کی راشی شبھ گرہوں سے یکت ہو تو آئندہ ورش میں اس بھاؤ سمبندھی سکھ میں اضافہ ہوگا۔ اگر اشبھ گرہوں کا اثر ہو یا آپ کا لگن یا راشی جگت لگن سے ۶، ۸ یا بارہویں بھاؤ میں پڑے تو آئندہ ورش دھن کا نقصان۔ جسمانی کشٹ۔ روگ رنج و فکر۔ خفیہ دشمنوں کا خوف رہتا ہے۔

**اُپائے:-** وساکھ سنکرانتی کے دن اپنے اِشٹ دیو کا زیادہ جاپ کرنا اور اپنی حیثیت کے مطابق اناج۔ پھل، دھن وغیرہ کا دان کرنا کلیان کاری رہتا ہے۔

## گوچر گرہوں کی دشا اور دُنیا کے حالات

برس پرویش۔ جگت لگن و دوسرے گوچر گرہوں کی سنچار گتی سے معلوم ہوتا ہے کہ آئندہ برس سنسار کے بہت سے ملکوں کا سیاسی و سماجی ڈھانچہ ڈانواں ڈول و تناؤ پورن رہے گا۔ سال کے شروع میں ہی ۲ فروری سے ۱۲ فروری سنہ ۱۹۹۱ء تک مکر راشی پر سورج۔ بدھ شنی۔ راہو گرہوں کا چتر گرہی یوگ اور ۲۸ فروری کو منگل شنی کا انشٹ سمک یوگ (دھن راشی پر) ہونے سے سنسار کے بہت سے دیشوں۔ جیسے عراق۔ ایران۔ پاکستان، بھارت۔ شری لنکا کمبوڈیا، عرب دیشوں میں اندرونی فسادات۔ سیاسی ٹکراؤ۔ حکومت میں تبدیلی اور حادثہ کن وارداتیں ہونے کے یوگ ہیں۔ لوگوں میں جنگی خوف کے باعث ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا دشمن کی وجہ سے دکھ۔ ڈر۔ تشدد آمیز وارداتیں ہونے کے اشارات ہیں نئے برس پرویش وہ جگت لگن دونوں کنڈلیوں میں کیندر بھاؤ میں کیتو۔ گورو اور منگل کیتو کا یوگ جنوبی افریقہ (لائبیریا نمیبیا کمبوڈیہ) پاکستان بھارت وغیرہ دیشوں میں حکومت کی تبدیلی کے زبردست یوگ ہیں۔ ویشاکھ میں ادھیماس ہونا اور ویشاکھ ماس میں پانچ روی وار ہونا۔ کہیں دربھکشا۔ بھونچال۔ ہوائی حادثے اور آگ زنی کی وارداتیں وغیرہ قدرتی آفات سے جن دھن کی ہانی کے یوگ ہیں۔ جیوتش شاستر میں لکھا ہے کہ جس ماہ پانچ اتوار ہوں۔ تب بھی سیاسی تبدیلیاں اور رعایا خوف ڈر پیدا ہوں گے۔ ۱۸، ۱۹ اپریل سے یورینس نیپچون دھن راشی میں وکری ہوں گے۔ ۱۲ مئی سے شنی مکر راشی میں وکری ہو رہا ہے۔ تتھا گورو بھی اتی چارگتی کو بڑھ رہا ہے۔ نتیجہ کے طور پر شمال مغربی دیشوں کے درمیان ٹکراؤ کے سماچار ملیں گے۔ خاص کر کھاڑی دیشوں۔ عرب۔ ایران۔ عراق۔ اسرائیل فلسطین انگولا اور جنوبی افریقہ۔ امریکہ و دوسرے یورپین دیشوں کی مداخلت وجہ جنگ کے بادل منڈراتے رہیں گے۔ یکم اور ۲ جولائی کو کرک راشی پر تتھا ۱۷ سے ۲۲ اگست تک سنگھ راشی پر چار اور پانچ

گرہی یوگ ۱۷ اکتوبر کو کنیا راشی پر ۳ گرہی یوگ ۱۷ سے ۳۱ اکتوبر ملا پر - اور ۱۶ دسمبر سے یکم جنوری تک دھن راشی پر بار بار چار اور پانچ گرہی یوگ بننا سنسار کے امن کے لئے گھاتک بدھ ہو سکتا ہے - اس عرصہ میں پاکستان - شری لنکا - بھارت - بنگلہ دیش - ایران - عراق افغانستان امریکہ دو سپر طاقت دیشوں میں ٹکراؤ و لڑائی کا ماحول بنے گا - اسرائیل و عراق کے درمیان بھی تناؤ بڑھے گا - کچھ دیشوں میں اندرونی سرد جنگ - سیاسی ردو بدل - ہنسک اور دسپھوٹک گھٹنائیں ہوں گی - کھاڑی کشیتروں میں امریکہ - برطانیہ - فرانسیسی وغیرہ بڑی طاقتوں کی موجودگی میں جنگی خوف اور کچھ دیشوں میں اقتصادی سنکٹ پیدا ہو جائیں گے - عراق کی ہٹ دھرمی اور حملہ آورانہ رویہ کے کارن کئی دوسرے دیش بھی جنگ کی لپیٹ میں آجائیں گے - جس سے فوجی گٹھ جوڑ بنیں گے - 5 اگست سے گورو است حالت میں ہی سنگھ راشی میں داخل ہو کر یکم ستمبر کو ادت ہوگا - یہ عرصہ عراق کے لئے نقصاندہ ہو سکتا ہے - بہت سے ممالک مالی مشکلات کی لپیٹ میں آجائیں گے - مندرجہ بالا اشبھ یوگوں کے باوجود جگت لگن و ورش پرویش کنڈلیوں کے شبھ گرہوں سے زیر اثر عالم گیر جنگ کا اندیشہ دکھائی نہیں پڑتا - بین الاقوامی ووگٹ - نرپکش ملکوں کی عملی کوششوں کے باعث کھاڑی کشیتروں میں عراق اور بڑی طاقتوں کے درمیان جنگ ہوتے ہوتے ٹل جائے گی - روس - لیبیا - جارڈن - برطانیہ - جاپان وغیرہ کی کوششوں کے پھل سروپ کھاڑی سنکٹ کچھ وقفے کے لئے ٹل جائے گا - مگر اندرونی طور پر جنگ کی چنگاریاں سلگتی رہیں گی - باہری طور پر بڑی طاقتوں کے درمیان شکھر امن کے معاہدے پر چلتی رہے گی - نئے نئے سیاسی گٹ بنیں گے اور گٹ نرپکش ممالک کا اثر بڑھے گا -

## گرہ پھل اور مسلم ممالک

سمت ۲۰۴۷ میں ۲۴ جولائی ۱۹۹۰ء منگل وار کو یکم محرم یعنی ۱۴۱۱ھ شروع ہوا تھا اس کے مطابق یون برشی کے سوامی منگل کے پھل سروپ مختلف مسلم دیشوں کے درمیان ٹکراؤ اور جنگ کی حالت رہے گی - عرب عراق - پاکستان - مصر - افغانستان - بنگلہ دیش - ایران - کویت وغیرہ دیشوں میں بدامنی - آتشزنی - بھونچال سیاسی قتل - ہنسک اور دسپھوٹک گھٹنائیں - حکومت میں تبدیلی جنگ اور خوف کے بادل منڈلاتے رہیں گے - مسلم دیشوں پر دیشوں پر منگل دہ اثر کا پھل کویت - عراق - ایرانی بھونچال

گرہ کنڈلی بوقت غروب آفتاب

۹ سنیچر | ۱۰ راہو | ۱۱ | ۱۲ | ۸ | ۷ | ۱ منگل | ۲ | ۶ | ۵ چندر | کیتو سورج بدھ برہسپتی | شکر

پاکستان میں سیاسی سنکٹ و قتلوں کا سلسلہ ہم پہلے ہی دیکھ چکے ہیں - منگل اثر ابھی ۱۳ جولائی ۱۹۹۱ء تک خاص طور سے رہے گا - ۱۴ جولائی کے بعد یون برشی کا راجہ سورج ہوگا - اور ۱۴۱۲ھ ۱۹۹۲-۱۹۹۱ء میں بھی اسلامی دیشوں جنگ کا خوف - فسادات - توڑ پھوڑ - آتشزنی - زلزلے - سیلاب وغیرہ قدرتی آفات اور ہنسک وارداتوں کے سماچار ملیں گے - فوجی طاقتیں من مانی کریں گی اور اچانک جنگ چھڑ سکتی ہے - کہیں حکمرانی تبدیلی اور عوام میں رنج و غم اور بغاوت کی

بھاؤ تناؤ بڑھے گی - ۱۴ جولائی ۱۹۹۱ء کو مسلم ممالک کی کنڈلی میں دھن لگن کا طلوع ہوا ہے - گرہ پوزیشن اس طرح سے ہے - اس عرصہ میں اسلامی ممالک جیسے ایران

سنیچر ۱۰ | ۹ | ۸ | ۱۱ | راہو | ۷ | ۱۲ | ۶ | ۳ | ۵ شکر چندر | ۱ | سورج کیتو | ۲ | ۴ بدھ برہسپتی

عراق پاکستان - سعودیہ عربیہ میں بدامنی اور گڑبڑ کی وارداتیں ہوں گی -

## دنیا کے کچھ اہم ممالک

**امریکہ :-** اس کی پربھاؤ راشی متھن ہے - جگت لگن میں متھن راشی پر منگل کیتو کا اشبھ یوگ بنا ہوا ہے اس پر یورینس - نیپ چون کی نظر رہنے سے امریکی سرکار کو بے حد کٹھن سمسیاؤں کا سامنا کرنا پڑے گا - کھاڑی کشیتر میں عراق سنسد کو لے کر کچھ دیشوں امریکہ کے خلاف ہو جائیں گے - سنسار کے کچھ راشٹروں کے ساتھ سمبندھ بگڑ جائیں گے سیاسی و تجارتی کشیتروں میں بھارت کے ساتھ نرپکش بات کا رویہ رکھے گا - پاکستان کو جدید ترین ہتھیاروں کی سپلائی پہلے کی طرح جاری رکھے گا وکاس شیل دیشوں کے ساتھ دو پالیسی اپنائے گا - مطلب یہ کہ ایک طرف روس - چین - فرانسیسی وغیرہ دیشوں کے ساتھ وشو شانتی اور شستروں میں کمی کے لئے الاپے گا تو دوسری طرف اسرائیل - عرب - جنوبی ویتنام - جنوبی افریقہ و پاکستان وغیرہ دیشوں میں ایٹمی و تباہ کن ہتھیاروں کی سپلائی جاری رکھے گا -

**سوویت روس :-** اس کی پربھاؤ راشی کنبھ ہے - جگت لگن کنڈلی میں کنبھ راشی نویں بھاؤ میں قائم ہے - راشی کا سوامی شنی آٹھویں بھاؤ میں سور راشی ہو کر پڑا ہے - اس پر گورو کی شبھ سپتم درشٹی پڑ رہی ہے نتیجہ کے طور پر سوویت روس میں سنگھ شاسن پرنالی میں تبدیلی ہونے کے یوگ ہیں - لوک تنتر کا پرتیک گرہ شنی دواد شبھ ہونے سے روس کی حکومت میں لوک تنتریہ تبدیلیوں کے اشارے ہیں - وشو شانتی کے قیام کے لئے پرکھ دیشوں امریکہ - برطانیہ وغیرہ طاقتوں سے خاص کوشش کرے گا - چین کے ساتھ سمبندھوں میں سدھار ہوگا - بھارت کے ساتھ سیاسی و تجارتی سمبندھوں میں قابل قدر ترقی ہوگی -

**پاکستان :-** اس کی زیر اثر راشی کنیا ہے - جگت لگن کنڈلی میں اس کی پربھاؤ راشی پر منگل کی کیندریہ ناقص نظر پڑ رہی ہے دھیان رہے ہجری سن کے مطابق برش کا راجہ منگل ہی ہے جس کا اثر ۱۳ جولائی ۱۹۹۱ء تک خاص طور پر رہے گا - پھل سروپ آئندہ سال پاکستان سرکار کو سنگین سیاسی سنکٹ کا سامنا کرنا پڑے گا - سیاسی ہلچل و سماجی استھرتا کے کارن دیش میں اندرونی دنگے - آتشزنی کی وارداتیں توڑ پھوڑ - بم دھماکے و ہنسک گھٹنائیں ہوں گی - سیاسی رہنماؤں میں برابر ٹکراؤ اور کھینچا تانی کے حالات پیدا ہوں گے - لوک تنتریہ چناؤ کے باوجود حکومت میں فوجی طاقتوں کا اثر بڑھے گا - کشمیر مسئلہ کو لے کر بھارت کے سمبندھ تناؤ پورن بنے رہیں گے - بے نظیر بھٹو کا دوبارہ پردھان منتری کے روپ میں آنا بلا شک نہیں ہے - اس کے بہت سے سہیوگیوں پر بھرشٹاچار کے الزام کے کارن بھٹو کی مان مریادہ

کو گہرہ دھکا لگے گا۔ عوام کی حالت اچھی نہیں رہے گی۔

**شری لنکا:**۔ گرہوں کی دشا کے مطابق شری لنکا میں بم دھماکوں دہشت گھٹناؤں میں بڑھاوا ہوگا۔ شری لنکا سرکار تاملوں کے ساتھ بربریتا پورن سلوک۔ بڑی سطح پر ظلم اور قتل عام کرے گی۔ بھارت کی حالت پس و پیش کی سی ہوگی۔

مندکرہ بالا پیش گوئیاں میں نے اپنی کم فہمی و غور و فکر کی بنا پر کی ہیں، درحقیقت برہمانڈ میں سروشکتی مان ادسروگیا تا تو خود ایشور ہی ہے۔

خیراندیش
پنڈت پنالال جیوتشی مصنف مفید عالم جنتری اور پنچانگ
جالندھر

بتاریخ یکم ستمبر سنہ ۱۹۹۰ء
مطابق
۱۷ بھادر پد بکرمی ۲۰۴۷

## سنہ ۱۹۹۱ء میں گوچر گرہ اور بھارت ورش

کنڈلی آزاد بھارت
بیالیسواں ورش

کنڈلی آزاد بھارت
چوالیسواں ورش (۴۰/۴۶)

کنڈلی بیالیسواں گن تنتر دوس
(۱۸/۳۸)

۲۶ جنوری سنہ ۱۹۹۱ء کی ورش کنڈلی میں ۱۸/۳۸ گھٹیادی پرشن وار کو بھارت اپنے بیالیسویں گن تنتر کو کنیا لگن میں پرویش کریگا۔ کیندر پتی بدھ چترتھ بھاؤ میں یورینس نیپ چون کے ساتھ دشم بھاو (راج دربار) پر سوگرہی درشٹی ڈال رہا ہے۔ پوجا اور وکاس کے بھاد (نویں بھاو) پر چندر سورج راشی کا ہو کر سوم مکت ہو کر قائم ہے۔ بھارت کو پربھاو شالی بنا کر پرشنی است ہو کر سورج راہو کے ساتھ ناقص ہے مگر ان پر گورو کی شبھ درشٹی بھی پڑ رہی ہے۔ پرشن کنڈلی میں دوادش بھاؤ متھا کی خالت اشبھ ہے۔ حاضر گرہ لوگوں میں پربھاؤ سروپ آگامی دوش وشم حالات میں گھرا ہوا ورش ہوگا۔ مرکزی سرکار میں سیاسی استھرتا رہے گی۔ دیش کے مختلف ملکوں پر سیاسی پارٹیوں میں اندرونی کشمکش کے باعث لوگوں میں بے چینی اور استوش کی بھاونا رہے گی۔ منتری منڈل کے پرکھ نیتاؤں کے مستعفی ہونے کے بھی یوگ ہیں۔

۲ فروری سنہ ۱۹۹۱ء ۱۲ فروری تک مکر راشی پر سورج شنی بدھ و راہو گرہوں کا چترکھ گرہی یوگ بنا۔ سال کے شروع سے ۱۱ اپریل تک شنی راہو کا یوگ اور اسی راشی پر ۵ فروری کو سورج راہو۔ ۲۳ فروری کو بدھ راہو تھا۔ ۱۱ مارچ کو شکر راہو کی انشا تک جوتیاں ہونا سیاسی سنکٹ و خاص تبدیلی کے سنکیت کرتی ہیں۔ دوادس بھاو بھ

منتھا کے مطابق دیش کو اندرونی و بیرونی دشمنوں کے کٹل نیتیوں پر خاص سادھانی برتنی ہوگی۔ سرحدوں پر سینک گتی ودھیاں بڑھ جائیں گی۔ فوجی ٹکراؤ اور جنگ کی خبریں بھی ملیں گے۔ بارہویں بھاؤ کی منتھا دیش میں گمبھیر آرتھک سنکٹ کی حالت بھی پیدا ہونے کی سوچک ہے۔ پھل سروپ کمر توڑ مہنگائی۔ ودیشی مدرا کی کمی بے روزگاری گھوٹالے اور یوگ سنکٹ و دوسرے عوام کی امداد اور ترقی یافتہ منصوبوں کو پورا کرنے میں زبردست مشکلات کا سامنا ہوگا۔

سوتنتر بھارت کے ۴۴ دیں ورش پرویش میں میکھ لگن طلوع ہوا ہے۔ کیندر بھاؤ میں اپنی راشی کا منگل شبھ ہے۔ دوسرے بھاؤ (بیوپار) میں اُچ راشی چندرماں بھی شبھ ہے۔ پرنتو چوتھے بھاؤ میں چترگرہی یوگ عوام میں تشویش اور غم و غصہ کا باعث ہے ۶، ۱۹ اپریل سے یورینس نیپ چون گرہوں کا وکری ہونا تھا ۷ مئی سے شنی کا مکر راشی میں وکری ہونا اور اس کے بعد گورو کا اتی چار گت کو اگر سرہوتا دیش میں حیران کن سیاسی تبدیلی اور فرقہ وارانہ تناؤ دیکھے جاتی داد، آگ زنی۔ اور ملک میں علیحدہ پسند عنصر ابھریں گے۔

پنجاب و جموں کشمیر آسام تامل ناڈو پردیشوں میں دہشت و دھماکہ خیز وارداتوں میں اضافہ ہوگا۔ شری رام جنم بھومی آرکشن ورودھی آندولن مہنگائی۔ بے روزگاری وغیرہ مسائل کو لے کر ملک کے مختلف حصوں میں فساد، توڑ پھوڑ۔ آگنی کانڈ اور بد امنی قاتلانہ اور دہشت گردی کی خبریں ملیں گے۔ یہ جابیں گہرا اسنتوش و غصہ ابھرے گا۔ مدھیہ پردیش، اترپردیش بہار، اڑیسہ، گجرات۔ ہریانہ۔ راجستھان، پنجاب وغیرہ پردیشوں میں آندولن فساد اور فرقہ وارانہ تناؤ رہے گا۔ مخالفت دل توڑ پھوڑ کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔ ۱۷ اگست سے سنگھ راشی پر سورج منگل۔ بدھ۔ گورو اور شکر گرہوں کا پنچ گرہی یوگ کہیں پر راجیہ پر لیورتن (مسادی) ساماجک و سیاسی مشکلات اور ان چاہی وارداتوں کو ظاہر کرتا ہے۔ جن سادھارن سیاسی غیر یقینی، عوام کے استعمال کی چیزوں میں کمی کمر توڑ مہنگائی، لوگوں کا ایک جگہ سے دوسری جگہ رہائش پذیر ہونا اور قاتلانہ واردات کے باعث لوگ دکھی رہیں گے۔ سیاسی پارٹیاں اندرونی کشمکش و پھوٹ کا شکار رہیں گی۔ جگت کنڈلی میں منگل شنی کا یوگ اور سو راشی گت سنیچر کی پنچ درشٹی پڑنا اور نو ورش پرویش کنڈلی میں گورو شنی کا یوگ بھارت کی مرکزی سرکار، نظم و نسق اور عوام کے لئے گمبھیر اور پیچیدہ حالات کا سوچک ہے۔ مندرجہ بالا گمبھیر حالات کی موجودگی میں جن مورچہ سرکار اور پردھان منتری شری وی۔ پی سنگھ کی کنڈلیوں میں گرہوں کا مطالعہ کرنا بھی ضروری ہوگا۔ اگست میں کہیں باڑھ۔ بھونچال آگ زنی وغیرہ قدرتی آفات کے کارن جن دھن کی ہانی کے یوگ ہیں۔

شپتھ کا لین کنڈلی ۱۲ گھنٹہ ۲۵ منٹ
جن مورچہ سرکار

کنڈلی پردھان منتری شری
وی پی سنگھ

۲ دسمبر سنہ ۱۹۸۹ء دن کو شنی وار شری وی۔ پی سنگھ دوارہ پد گرہن کی گھڑی شبھ

کنڈلی کے مطابق کنبھ لگن سنفرادت تھا۔ لگن (رہنمائی) بھاؤ پر شنی کی سو گرہی درشٹی اور تو گرہ کی نویں درشٹی۔ دونوں ہی وقت کے حالات کے مطابق یوگ کارک کہی جاسکتی ہیں۔ اگرچہ سمتر کنبھ لگن شبھ ہے مگر لگن کا لین رکتا سمتی اور بھدرا کا دویان ہونا استقرار اور سنگھرش مئی حالات کے سوچک ہیں۔ خود شری وی۔ پی سنگھ کی کنڈلی میں لگن اور کرک راشی گت گورو جو کہ گوچر دشش ۱۳ر اگست تک کرک راشی میں ہی سنچار کریگا منتری منڈل شری سنگھ کی ستھتی کو برقرار رکھے گا۔ مگر سال کے شروع سے ۱۱ر اپریل سنہ ۱۹۹۱ء تک کرک راشی پر گورو۔ کیتو کا نتھا مکر راشی پر شنی۔ راہو کا یوگ شری وی۔ پی سنگھ و سرکار کے لئے مشکل اور پیچیدہ اور الجھنیں پیدا کرے گا۔ ۱۱ر اپریل و سنہ ۱۹۹۱ء تک کے عرصہ میں شری سنگھ کو گمبھیر قومی مسائل و سیاسی شکوں الجھنوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ جنتا دل۔ بھارتیہ جنتا پارٹی و دیگر پارلیمانی ممبروں میں شری سنگھ کے خلاف ناراضگی کی لہر تیز ہوگی۔ سال کا پہلا نصف حصہ شری وی۔ پی سنگھ کے لئے اگنی پریکشا کا سمے ہے گمبھیر سیاسی چنوتیوں سے بھرا ہوا ہوگا۔ جولائی سنہ ۱۹۹۱ء کے پہلے ہفتہ میں کرک راشی پر جتر گرہی یوگ اور اگست ماس میں کرک اور سنگھ راشی میں گورو کا است ہونا و دوبارہ اگست و اکتوبر ماسوں میں پنچ گرہی یوگوں میں شری سنگھ کے لئے سیاسی سنکٹ پیدا ہوں گے۔ بہت سے پارممبر تسکار آتمک (خلاف ورزی) رویہ اپنا کر قومی سرکار کے لئے رکاوٹیں پیدا کریں گے۔ اور حکمران دل میں نئے گٹھ جوڑ قائم کریں گے۔ ایسے حالات میں وسط المدتی چناؤ سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔ بڑھتی ہوئی مہنگائی آرکشن کے متعلق مخالف دوغلی نیتیاں پنجاب کشمیر۔ آسام تمقانامل ناڈو میں بگڑتے حالات سے عوام میں تشویش، غم و غصہ کی بھاونا پھیلے گی اور شری وی پی سنگھ کے وقار کو گہرہ دھکا لگے گا۔ پارلیمنٹ میں کچھ نئے چہرے ابھریں گے۔ موجودہ حکومت کے وقار و اس کی مقبولیت کو گہرہ دھکا پہنچے گا۔

آزاد بھارت۔ گن تنتر و دوسرے گوچر گرہوں کی حالت سے صاف اشارے ملتے ہیں کہ بگڑے سماجی حالات اور سیاسی رکاوٹوں کے باوجود بھارت میں وکاس اور مختلف ترقی یافتہ منصوبوں کے کام دھیمے چلیں گے سیاسی گٹھ جوڑ نئے سرے سے ہوں گے۔ کرنسی کے پھیلاؤ اور بڑھتی ہوئی مہنگائی کے باعث عام ضروری چیزیں (تیل اور ضروری اشیا کی قیمتوں میں غیر ضروری بڑھاوا ہوگا۔ غیر ملکی کرنسی مدرا کوش میں کمی کے باعث آمد و برآمد دونو منتشر ہوں گے۔ گھریلو صنعتوں کو بڑھاوا دینے کے لئے سرکار خاص کوشش کریگی۔ ٹرانسپورٹ۔ ڈور سنچار انجینئرنگ و دورے بجلی پر منحصر ادیوگوں کو خاص بڑھاوا دیا جائیگا۔ پنجاب و کشمیر میں پاکستان گپت روپ سے دہشت گردوں کو سکھلائی دے کر بھارت کے خلاف غیر اعلانیہ یدھ جاری رکھے گا۔ بھارت کے سمبندھ کچھ اور دیشوں جیسے افغانستان۔ چین۔ نیپال۔ ایران۔ سعودی عرب۔ جارڈن۔ سیریا۔ برما وغیرہ سے اور زیادہ مضبوط ہوں گے۔

## بھارت کے کچھ اہم پردیش

**پنجاب:**۔ اسی پر بھاؤ شالی راشی مکر ہے جیکہ متاثرے کنیا بھی مانتے ہیں ہمارے مت انوسار مکر راشی زیادہ موافق ہے۔ گن تنتر کنڈلی میں پنچم بھاؤ لگن مکر راشی پر سورج، راہو اور شنی گرہ اکٹھے ہوئے ہیں۔ راشی پتی شنی است ہے تھا گورو کی نیچ درشٹی بھی پڑ رہی ہے۔ اس کے زیر اثر پنجاب پردیش کا سماجک و سیاسی ماحول استھر اور بگڑا رہے گا۔ اشانتی رہے گی۔ عوامی سرکار بنتے بنتے پھر بگڑ جائے گی۔ صوبائی سیاسی پارٹیاں ایک دوسرے پر الزام تھوپیں گی۔ باہری طور پر پنجاب مسئلہ امن قانون کی سمسیا بن جائے گا انتظامیہ دوارہ بے روزگار نوجوان کو چھوٹے ادیوگ لگانے کے لئے حوصلہ بڑھایا جائیگا۔ گھی و تیل دوسری روزمرہ کے استعمال کی چیزوں کی قیمتوں میں غیر ضروری اضافہ کے کارن عوام میں غصہ اور اشتنتوش پھیلے گا۔ کئی جگہوں پر فسادات توڑ پھوڑ و ہنسا کی گھٹنائیں بڑھیں گی۔

**ھماچل:**۔ اس کی پر بھاؤ راشی میں ہے۔ گن تنتر کنڈلی میں اس کی پر بھاؤ راشی پر گورو کی سو گرہی درشٹی پڑ رہی ہے۔ راشی پتی گورو اُچ راشی پر ہے مگر اس پر سورج شنی۔ راہو کی اشبھ درشٹی پڑ رہی ہے۔ پھل سروپ کٹھن و مشکل حالات کے باوجود ہماچل پردیش میں چھوٹے و کٹیر ادیوگ کو خاص بڑھاوا دیا جائیگا، سیب۔ باغبانی و دوسرے ادیوگوں کے لئے سرکار آسان قسطوں پر قرضے دے گی۔ بجلی سنچار، سیر و ساحت، مکئی، سیب وغیرہ باغات کی بڑھوتری کے لئے اُچت قدم اُٹھائے جائیں گے۔ ۱۵ر اگست کو گورو است ہو کر ۱۷ر اگست کو سنگھ راشی میں داخل ہونے سے پردیش میں قدرتی آفات کے کارن حادثات وغیرہ کا خطرہ ہے۔ ۳۱ر دسمبر سنہ ۱۹۹۱ء سے گورو۔ سنگھ راشی میں وکری ہونے سے پردیش میں کوئی ان چاہی گھٹنا گھٹے گی۔ آرشکشن بھرشٹا چار اور بھرشٹا چار۔ بے روزگاری و کمر توڑ مہنگائی کی وجہ سے لوگوں میں گھبراہٹ و بے چینی رہے گی۔ کئی مقام پر توڑ پھوڑ اور دنگا فساد کی وارداتیں برپا ہوں گی۔

**جموں وکشمیر:**۔ اس کی پر بھاؤ راشی تلا ہے۔ گن تنتر کی کنڈل میں تلا پر پلوٹو گرہ سنچار کر رہا ہے۔ تھا است شنی کی وشم درشٹی پڑ رہی ہے۔ پھل سروپ راجیہ میں انتظامیہ کو جٹل سمسیاؤں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ کٹر پنتھی اگروادی عنصروں کو ہنسک۔ آگ زنی۔ توڑ پھوڑ کی وارداتوں کے پھل سروپ سماجی ماحول اشانت و تناؤ پورن رہے گا۔ پاکستان خفیہ طور سے راشٹر ورودھی عنصروں کی فوجی ہتھیاروں سے مدد کرتا رہے گا۔ بھارت سرکار کو خاص چوکسی برتنے کی ضرورت ہے۔ پھل پھول۔ اونی کپڑا کے اور دستکاری و سیر و سیاحت کے ادیوگ کو بھاری نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ عوام کے استعمال کی چیزوں کی کمی کے کارن پرجا پریشان رہے گی۔ ۱۷ر اکتوبر سے تلا راشی پر چتر گرہی لوگ ہونے سے راجیہ میں دوبارہ دنگا و فساد اور قتل و غارت کی وارداتوں میں زیادتی ہوگی، سرحدوں پر فوجی جھڑپیں بھی ہوں گی۔ فرقہ پرست و دہشت پسندوں کو کچلنے میں انتظامیہ مکمل طور پر کامیاب نہ ہوگا۔

**ھریانہ:**۔ اس کی پر بھاؤ راشی مثن ہے۔ گن تنتر کنڈلی میں وشم بھاؤ سمتھ مثن پر بدھ کی سو گرہی درشٹی پڑ رہی ہے، پھل سروپ کھیتی پیداوار و دوسرے چھوٹے ادیوگوں میں اہم اضافہ ہوگا۔ کئی قسم کے روزگار کے راستے کھلیں گے۔ کچھ اشٹ وودھا ایک نئی پارٹی کا گٹھن کریں گے۔ کیندر کے ساتھ مت بھید و ٹکراؤ کی حالت رہے گی۔ ریزرویشن نیتی کو لے کر راجیہ میں توڑ پھوڑ۔ فساد و ہنسک گھٹنائیں ہوں گی۔ مخالف دل کچھ زور

پکڑیں گے۔

**اتر پردیش:-** گن تنتر کنڈلی میں اس کی پربھاؤ راشی میں پر گورو کی سو گرہی درشٹی پر رہی ہے پھل سروپ راجیہ میں چھوٹے ادیوگ۔ کھیتی باڑی۔ سنچار و دوسرے ادیوگوں کو حوصلہ افضائی ملے گی۔ دکاس سیل یوجناؤں میں پونجی نیوجن ہوگا۔ شری رام جنم بھومی کولے کر اتر پردیش سارے بھارت کا مرکزی رنگ منچ بن جائے گا۔ حکمران پارٹی کے لئے لوگوں میں استنوش بغاوت کی بھاؤنا جاگے گی۔ فسادات۔ اگنی کانڈ (آتشزنی) آندولن و دھوئیںک گھٹنائیں ہونے سے جن دھن کی ہانی ہوگی۔

خیراندیش

مورخہ ۲۵ ستمبر ۹۰ — پنڈت پنالال جیوتشی مصنف مفید عالم جنتری

اڈہ ہوشیار پور جالندھر

## گورو کا کرک اور سنگھ راشی کا گوچر پھل سنہ ۱۹۹۱ء

گزشتہ سال ۲۰ رجولائی سنہ ۱۹۹۰ء سے گورو کرک راشی میں داخل ہو چکا ہے۔ آئندہ برس ۱۳ راگست سنہ ۱۹۹۱ء تک گورو گوچر وش اسی راشی میں سنچار کرے گا۔ میش وغیرہ راشیوں پر گورو کا اچھا یا بُرا گوچر پھل اسی طرح رہے گا۔

### کرک راشی گت گورو کا گوچر پھل

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل | دھن نقصان | دھن لابھ | ڈر کشٹ | مان تیش لابھ | دھن لابھ | بیماری ڈر | مالی نقصان | لابھ سکھ | دکھ رنج | لابھ سکھ | روگ درد | لابھ سکھ |

**نوٹ:-** گورو گوچر وش جنم راشی سے پہلے بھاؤ پر بیٹھا رنج کشٹ۔ بھے دھن ہانی وغیرہ اشبھ پھل کرتا ہے۔ مگر کرک راشی میں گورو اونچے پد پر رہتے سے شبھ پھل کرے گا۔ دھیان رہے۔ گورو گوچر وش راشی سنچار سے دو ماہ پہلے ہی اپنا اچھا یا بُرا پھل ظاہر کرنا شروع کر دیتا ہے۔ وکری۔ است۔ اتی چار گتی اور نیچی حالت میں گورو خاص شبھ پھل پردان نہیں کرتا۔

آئندہ سال ۱۴ راگست سنہ ۱۹۹۱ء بدھ وار ۲۳/۱۹ گھٹیادی پر گورو سنگھ راشی میں داخل ہوگا اور اسی سموت کے آخر تک اسی راشی میں سنچار کریگا۔ میش وغیرہ راشیوں پر اس کا پھل اس طرح سے ہوگا۔

### سنگھ راشی گت گورو کا گوچر پھل

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل | لابھ سکھ | دھن ہانی | دھن لابھ | بھے کشٹ | کشٹ بگھن اشبھ | دھن لابھ شبھ | روگ بگھن | مالی نقصان | لابھ سکھ | روگ رنج | لابھ سکھ | روگ درد |

**گورو کا اچھا و بُرا پھل:-** گورو جن راشی والوں کو شبھ ہوتا ہے۔ انھیں شبھ دیتا ہے۔ انھیں ودیا میں کامیابی۔ سنتان سکھ۔ دھن لابھ۔ ترقی۔ پتی سکھ۔ دھرم کرم میں رُچی اور تقدیر کو جگانے والا ہوتا ہے۔ گورو کے اشبھ پھل والے جاتک کو ودیا میں رکاوٹ و ناکامی۔ پتی و سنتان سمبندھی فکر۔ مان ہانی۔ دھن کا نقصان و دوسرے جسمانی و ذہنی دکھ حاصل۔ گورو کے اشبھ پھل کی شانتی کے لئے گورو وار کا برت۔ پکھراج کا دھارن کرنا۔ پیلے کپڑے۔ چنے کی دال کانسی کے برتن۔ سونا۔ شکر۔ کیلے لڈوں وغیرہ کا دان اور گورو کے بیج منتر یا گورو گائتری منتر کا جاپ ۱۹۰۰۰ کی تعداد میں ودھی پوروک کرنا چاہیے

بیج منتر:

گورو گائتری منتر

### دھن راشی گت راہو کا گوچر پھل

آئندہ سال راہو وکری اوستھا میں ہی ۱۲ راپریل سنہ ۱۹۹۱ء بروز شکروار کی رات ۱ بج کر ۳ منٹ سے دھن راشی میں سنچار کرے گا۔ اور اسی وقت سے کیتو متھن راشی میں سنچار کرے گا۔ میش وغیرہ راشیوں پر ان کا پھل اس پرکار ہوگا۔

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل | فکر و رنج | لابھ سکھ | کلیش | جسمانی کشٹ | فضول خرچی | دشمن کا ڈر | دھن لابھ | ہانی و واد | دھن ہانی بھے | مالی نقصان | دھن لابھ | دشمن کا ڈر |

راہو کے انشٹ کی شانتی کے لئے تل۔ تیل۔ بھورے رنگ کا کپڑا کمبل۔ گومید۔ ناریل۔ ستناجہ تنوھا کرشن پشپ وغیرہ کا دکشنا کے ساتھ دان کرنا کلیان کاری رہتا ہے۔ اس کے علاوہ راہو کے بیج منتر کا ۱۸۰۰۰ جپ کرنا شبھ کاری ہوگا۔

بیج منتر:-

### کیتو کا گوچر پھل

کیتو گرہ ۱۲ راپریل سنہ ۱۹۹۱ء شکروار کو متھن راشی میں داخل ہوگا۔ گوچر راشی پھل اس پرکار ہوگا۔

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل | روگ رنج | دشمن کا خوف | لابھ | دشمن کا خوف | رنج | دھن لابھ | یاترا سفر | روگ ڈر | پاپ میں بڑھاوا | رنج روگ | رسوائی برائی | دشمن کا خوف |

**کیتو دان:** لوہا۔ پست دھانیہ (جو، گیہوں، تل، مونگ کنگنی۔ سرسوں۔ چنا) تیل۔ لال کالا کپڑا ناریل اور کمبل وغیرہ۔

بیج منتر

خیراندیش

مصنف: پنالال جیوتشی ایم۔ اے۔ مفید عالم جنتری سنہ ۱۹۹۱ء جالندھر

# آردرا پرویش کنڈلی - بارش اور آب و ہوا بکرمی سمت ۲۰۴۸

## آردرا پرویش کنڈلی ۱۹/۴۷

۴ شکر - منگل برہسپتی | ۵ | ۶ | چندرماں ۷ | ۸ | ۹ | ۳ سورج - بدھ کیتو | راہو | ۱۰ شنی | ۱۲ | ۲ | ۱۱ | ۱

بکرمی سمت ۲۰۴۸ میں سورج آردرا نکشتر میں ۲۲ جون (پردشٹے ۸ رہا ڑ) شنی وار کو بوقت سواتی نکشتر ۱۹/۴۷ گھٹیا دی پر دوپہر ۱ بج ۲۲ منٹ پر کنیا لگن میں داخل ہوگا۔ سورج آردرا میں ایکادشی تیرتھ و سواتی نکشتر کالین پردیش ہونے سے اگرچہ سورج کارک ہے مگر شنی وار کو دوپہر کے وقت آردرا پردیش ہونے سے زمین پر اناج وغیرہ کی پیداوار مقابلتاً کم رہے۔

اس سال میگھ (بارش) کا مالک سینچر ہے اور بارش میں جل ستمبھ کی کمی ہے بارش کا راجہ اور وزیر خود سورج ہے اور سموت کا داس کبھی کمہار کے گھر میں ہے نتیجہ کے طور پر اس سال میں اچھی اور فائدہ مند بارش کی کمی رہے گی۔ غیر یقینی اور بے موقع بارش کے باعث کھیتی کی پیداوار پر خراب اثر پڑے گا۔ روزانہ استعمال کی چیزوں میں تیزی کے باعث حکومت کے خلاف لوگوں کا غم و غصہ و بے چینی پھیلے گی اور اس سال میں ورشا وشو سے ۱۷ اور درون نامی میگھ ہونا کچھ پردیشوں میں اچھی اور بھرپور بارش کے اشارات ہیں۔

آردرا کنڈلی میں کنیا لگن آدت ہوا ہے۔ لگن ادھی پتی بدھ ترجلی والد راشی متھن میں استت ہوکر سورج کیتو سے مکت دشم بھاؤ میں قائم ہے، سورج سے آگے منگل کا ہونا اور شنی کے برابر سم سپتک درشٹی اور ملا راشی میں چندرما پر منگل کی خاص نظر پڑنا اس بات کی طرف اشارہ کرتے ہیں کہ اس سال میں بارش کی حالت بے قائدہ اور غیر یقینی رہے گی، بروقت اور مفید بارش کی کمی رہے گی۔ بروقت بارش نہ ہونے سے کہیں بھاری بارش اور کہیں سوکھے کے کارن کھیتی کی فصلوں کو نقصان پہنچنے کے یوگ ہیں۔ روہنی کا داس پربت پر ہونا بھی شبھ نہیں ہے۔ سال میں زیادہ تر منگل سورج کے آگے آگے سنچار کر رہا ہے۔ جو سدا بے فائدہ اور کبھی کبھار بارش کا سوچک ہے۔

"آگے بھوم پیچھے آن - ورشا ہوئے اوس سمان"

آردرا کنڈلی میں شنی منگل کا برابر سم سپتک یوگ کہیں بغاوت۔ لوٹ پاٹ اور آگ زنی و جنگ کا ڈر پیدا کرے گا۔

ویشاکھ کی ماس زیادہ ہونے سے فائدہ مند بارش میں کمی اور اناج اور دھان وغیرہ فصلوں کو نقصان پہنچنے کے سنکیت ہیں۔

شت دوسری ویشاکھ سنکرانتی سے تاپ مان میں بڑھوتری۔ تیز ہوائیں ہوائی آفتیں۔ کہیں کہیں ورشا کے یوگ ہیں۔

**جیشٹھ ماس** (۱۵ مئی سے ۱۴ جون) میں پچھمی بنگال۔ آندھرا پردیش تامل ناڈو۔ مہاراشٹر۔ بمبئی۔ کلکتہ۔ اڑیسہ۔ بہار، آسام۔ ہماچل کشمیر میں بھاری بارش۔ باڑھ کا ڈر اور پنجاب۔ ہریانہ دہلی اتر پردیش میں کہیں کہیں ورشا کے یوگ ہیں۔ تیز آندھیاں چلنے کے یوگ ہیں۔ کہیں فصلوں کو بھاری نقصان پہنچے گا۔ آتشزنی، قتل و غارت کے حادثات زیادہ ہوں۔ اساڑھ، شراون۔ بھادرپد و آشون سنکرانتیاں سلسلہ وار شنی منگل وغیرہ کمزور داروں میں پڑنے سے کنچت کھپر یوگ بنے گا۔ جو کہ وناش کاری وغیرہ مفید بارش کا سوچک ہے۔ کہیں ڈربھکش و پینے کے پانی کی کمی ہوگی۔

**اشاڑھ** (۱۵ جون سے ۱۵ جولائی) اس ماس میں بھاری ورشا رہے گی۔ کہیں پر بھاری کہیں بہت کم ورشا ہوگی۔ اگرچہ مان سون ہوائیں مقررہ وقت کے پہلے آویں گی، مگر بے وقت اور بے فائدہ بارش کے کارن کھڑی فصلوں کو نقصان پہنچے گا۔ شنی منگل کی برابر درشٹی کے کارن تند گرمی بسے۔ جانی نقصان کے یوگ ہیں۔

**شراون** (۱۶ جولائی سے ۱۶ اگست تک) اس ماس میں اگرچہ سارے بھارت میں بارش ہوگی تو کہیں بھاری اور ناشکاری ورشا سے نقصان بھی ہوگا۔ مگر مہینے کے شروع میں کچھ پرانتوں میں فائدہ مند بارش کی کمی رہے گی۔ سورج سے آگے چلنے والے منگل شکر کا یوگ یوگ بھی مفید بارش میں رکاوٹ بنے گا۔

**بھادرپد** (۱۶ اگست سے ۱۶ ستمبر) اس ماہ کے پہلے آدھے حصے میں شمالی بھارت کے کچھ پرانتوں میں بھرپور بارش اور تیز ہوائیں چلنے کے یوگ ہیں۔ کہیں سیلاب وغیرہ کے کارن کھیتی۔ جانی و مالی نقصان بھی ممکن ہے مہینے کے دوسرے آدھے حصے میں سخت گرمی کے یوگ ہیں۔

**آشون ماس** (۱۷ ستمبر سے ۱۶ اکتوبر) اس ماہ میں شمالی بھارت کے کچھ حصوں میں تیز آندھیاں و سخت گرمی کے یوگ ہیں، کبھی کبھار بارش اور بوندا باندی کے ساتھ موسم میں تبدیلی ہوگی۔ تاپ مان میں گراوٹ کا سلسلہ شروع ہوگا۔

**کارتک ماس** اس ماہ میں شمالی بھارت کے کچھ پرانتوں میں بوندا باندی و بکھری ہوئی ورشا کے یوگ ہیں۔ کچھ حصوں میں کہیں تیز آندھیاں و شیت کال ورشا پڑے گی۔

**مارگ شیرش ماس** (۱۶ نومبر سے ۱۵ دسمبر) اس ماہ کے درمیان جموں کشمیر ہماچل پردیش و اتر پردیش کے پہاڑی علاقوں میں تیز بارش کے ساتھ برف باری کے یوگ ہیں سردی کی لہر بڑھے گی۔

**پوش ماس** (۱۶ دسمبر سے ۱۳ جنوری) اس ماہ میں پنجاب۔ ہریانہ، کشمیر ہماچل و شمالی بھارت کے دوسرے حصوں میں سردی کا پرکوپ بیشت لہریں۔ اولہ باری برف باری۔ زمین کھسکنے وغیرہ قدرتی آفات سے جان مال کو بھاری نقصان پہنچے گا۔

**ماگھ ماس** اس ماہ میں بکھری ہوئی ورشا و سردی کی لہریں چلیں گی کہیں بے وقت بارش اور قدرتی آفات سے کھڑی فصلوں کو نقصان پہنچے۔

# ہست ریکھاؤں (ہاتھ کی لکیروں) اور مختلف نشانات کے ذریعے مستقبل کا علم

گذشتہ سال پنچانگ دواکر (مصنف پنڈت پنّالال جیوتشی جالندھر) کی تصنیفات میں ہاتھ کی خصوصی ریکھاؤں کا بیان مثالوں سمیت کیا جا چکا ہے اب اس سال ناظرین کی جانکاری کے لئے کچھ اور ریکھاؤں اور اُن پر پائے جانے والے خاص نشانات و اُن کے پھل کا بیان کریں گے۔

## منی بندھ ریکھائیں (لکیریں)

منی بندھ وہ ریکھائیں ہیں جو ہاتھ کے شروع اور کلائی کے درمیان پائی جاتی ہیں۔ عام طور پر یہ ریکھائیں دو یا تین ہوتی ہیں۔ مگر ان کی تعداد کم یا زیادہ بھی ہو سکتی ہے۔

منی بندھ کی پہلی ریکھا سے (جو ہتھیلی کی طرف ہے) صحت۔ عمر۔ جسمانی طاقت کا پتہ چلتا ہے۔ یہ ریکھا صاف سندر۔ سیدھی و بیچ میں کٹی نہ ہو تو ایسا شخص حوصلہ مند۔ ہمتی ہوتا ہے اور اس کی صحت اچھی رہتی ہے۔

منی بندھ کی دوسری ریکھا دھن۔ ودّیا اور بیوپار کی نشان دہی کرتی ہے اگر کسی کی ہتھیلی کے شروع میں یہ دوسری ریکھا صاف اور سیدھی ہو تو وہ آدمی دولتمند، سروس یا دوسرے کسی خود کمائے دھن کے ذریعہ بیوپار کرنے والا ہوتا ہے۔

منی بندھ کی تیسری ریکھا سے دھن دولت۔ خوشحالی، سنتان سکھ اور زمین جائیداد کی جانکاری ہوتی ہے، چوتھی ریکھا سے جاتک کی بھگتی گیان اور دھرم سمبندھی دلچسپیوں کی جانکاری ہوتی ہے۔

اگر کسی آدمی کی کلائی کے شروع میں تین یا چار منی بندھ ریکھائیں صاف گولائی لئے ہوئے اور بغیر کسی منحوس نشان کے ہوں تو ایسا شخص خوش قسمت دولت مند سنتان۔ جائیداد وغیرہ کے سکھ سے بَری ہوتا ہے۔ ایسے جاتک بچپن سے ہی دھنی کہلاتے جائیں گے۔ اُن کا گرہستی جیون سکھی ہوتا ہے۔

اگر منی بندھ ریکھا بھومالا کی طرح ہو تو ایسی ایک ریکھا بھی آدمی کو دھن دولت سے بری کر دیتی ہے۔ دو ہوں تو بلند رتبہ۔ عالم اور ریھاگیہ وان ہوتا ہے

بھومالا کی طرح تین یا چار ریکھائیں ہوں تو آدمی راجہ یا راجہ کے سمان سکھوں سے بری ہوتا ہے۔ ایسا جاتک گورنر۔ وزیر اعلیٰ۔ وزیر اعظم یا صدر کے عہدہ کی شان بڑھاتا ہے۔

اگر منی بندھ کی دو تین ریکھائیں ناقص۔ کٹی ہوئی اور صاف نہ دکھائی دینے والی ہوں تو ایسا آدمی بیمار۔ دکھی۔ نردھن و بد قسمت ہوتا ہے۔ تینوں ریکھاؤں میں سے جو بھی کٹی ہوئی۔ یا صاف نہ دکھائی دے تو اس ریکھا کے شبھ پھل میں کمی آ جائے گی۔ ایسی عورت نردھن وہ بے قاعدگی کی زندگی گزارتی ہے۔

اگر منی بندھ ریکھا اوپر کو اُٹھ کر (دھنش کی شکل ہو کر) پھر نیچے جھکی سیدھی جا رہی ہو تو ایسے شخص اندرونی طور پر کمزور ہوتے ہیں۔ وہ سنتان سے فکر مند رہتے ہیں۔ ایسی ریکھا والی عورت کے گربھ دھارن



میں رُکاوٹ یا حمل کے نقص کے کارن سنتان کا نقصان ہو دیکھئے شکل نمبر ۲۔

اگر منی بندھ پر دو ٹیڑھی ریکھائیں ہوں تو وہ شہوت پسند۔ دراچاری و کمینی فطرت والا ہوتا ہے۔ اس کی اچانک موت ممکن ہو سکتی ہے۔

## ودیش یاترا یوگ

اگر منی بندھ سے چھوٹی چھوٹی ریکھائیں نکل کر چندر کیشتر (پربت) کی طرف جائیں اور چندر کیشتر بھی اچھا ہو تو ایسے جاتک کو ودیش گھومنے کے موقعہ ملیں گے اور ودیش میں ہی قسمت جاگتی ہے،

## قسمت جاگنے کا علم

اگر منی بندھ ریکھا ہاتھ میں ایک ہی ہو تو اُن کی قسمت ۴۵ سال بعد ہی جاگتی ہے۔ اگر دو منی بندھ ریکھائیں ہوں تو ۳۰ اور ۳۵ سال کے درمیان قسمت جاگتی ہے، اگر تین منی بندھ ریکھائیں ہوں تو ۲۵ سے ۳۵ سال کی عمر میں قسمت جاگتی ہے

## ہاتھ کے نشانات اور اُن کا اثر

ہاتھ کی چھوٹی چھوٹی لکیریں مل کر کئی بار مختلف شکلیں اختیار کرتی ہیں۔ انھیں ہست ریکھا چنی کہتے ہیں۔ یہ کئی قسم کے ہوتے ہیں۔ جیسے تکون۔ کراس۔ دائرہ دیپ مربع جال ترشول وغیرہ۔ اسی طرح کچھ آدمیوں کی ہتھیلی پر بندو۔ نکشتر۔ تل وغیرہ ہوتے ہیں!




اِن سب کی الگ الگ اہمیت ہوتی ہے۔ کچھ نشانات ایسے ہوتے ہیں جو جاتک کے ہاتھ پر زندگی بھر رہتے ہیں۔ اُن کا اثر بھی دیر پا اور زیادہ ہوتا ہے۔ کچھ نشان کسی خاص وقت پر ظاہر ہوتے ہیں اور غائب ہوتے رہتے ہیں۔ اُن کا اثر عارضی ہوتا ہے۔ ایسے نشانوں کا پھل عقل اور ہنر کے ذریعہ حاصل کیا جاتا ہے،

## تکون کا نشان

اگر پہلی منی بندھ ریکھا میں تکون کا نشان ہو تو اچانک دھن پراپتی کا سُوچک ہوتا ہے، ایسے لاٹری میں کامیابی مل سکتی ہے یا دوسروں کی دھن دولت حاصل ہوتی ہے اگر دو لکیروں کے درمیان تکون ہو تو بڑھاپے میں ناموری اور دھن لابھ کی پراپتی ہوتی ہے، کراس کے نشان ہوں تو کئی طرح کی مشکلات اور جد وجہد کا سامنا کرنا پڑتا ہے، اگر دیپ کا نشان ہو تو بیچ کی عمر میں دھن پراپتی اور عہدہ میں ترقی ہوتی ہے۔

تکون بہت کم آدمیوں کے ہاتھوں میں ہوتا ہے۔ ہتھیلی کے درمیان تکون ہونے پر جاتک خوش قسمت۔ گن وان اور شیریں زبان ہوتا ہے۔ شُکر پربت پر دوش رہت۔ تکون پر جاتک کلا و سنگیت پریمی ہوتا ہے۔ منگل کشیتر پر دوش رہت تکون کا ہونا بہادری کا سوچک ہے۔ مصیبت کے

وقت وہ آدمی گھبراتا نہیں ہے۔ برہسپتی کشیتر پر دوش رہت تکون جاتک کو گپت ودیاؤں میں ماہر بناتی ہے۔ سورج کشیتر پر دوش رہت تکون ہونے پر آدمی کلاکار وذہین ہوتا ہے اور اُسے ہر کام میں کامیابی ملتی ہے بدھ کشیتر پر تکون ہونے پر آدمی اچھا سائنس داں و بیوپاری ہوتا ہے۔ چندر کشیتر پر تکون کا نشان ہونے پر جاتک کلپنا شکتی کا اچھی طرح استعمال کرتا ہے اور وہ بدھی اور کلپنا کے زور سے کامیابی حاصل کرتا ہے۔ وہ ادب سنگیت وغیرہ کا پریمی۔ کوی۔ چکاری یا کلاکار ( A) ہوتا ہے۔ گپت ودیا (جیوتش) میں دلچسپی لیتا ہے اور سبھی سے دھن پراپت کرنے والا ہوتا ہے۔



اگر جیون ریکھا پر تکون ہو تو ایسا شخص دھنوان۔ سواری و زمین وغیرہ سُکھوں سے بری ہوتا ہے اور انسان پرست ہوتا ہے۔

مستک ریکھا پر تکون ہو تو پتا پرکھوں سے دھن لابھ ہوتا ہے۔ ایسا آدمی اپنی ودیا اور عقل و ہُنر کے بل پر دھن اور آمدنی کے ذرائع پیدا کرتا ہے۔

ہردے ریکھا پر تکون ہو تو ایسا شخص اپنی محنت کے بل پر یا پریمی کی مدد سے زمین سواری۔ دھن وغیرہ سُکھوں کو پراپت کرتا ہے۔

بھاگیہ ریکھا پر تکون ہو تو اچانک دھن پراپتی و لاٹری میں جیتنے کے مواقع پراپت ہوتے ہیں۔ چھوٹا ہو تو کم بڑا ہو تو زیادہ دھن حاصل ہوگا۔

## کراس کے نشان (× × ×)

اگر سورج کے ستھان پر کراس (ضرب) کا نشان ہو تو جاتک دھرماتما اور طرح طرح کی رکاوٹوں کے باوجود شہرت اور کامیابی حاصل کرنے والا ہوتا ہے۔ اگر سورج ریکھا بھی اشبھ ہو کر کراس کے ذریعہ کٹ گئی ہو تو یہ مالی نقصان، ناکامیابی اور تراشا کا سوچک ہوتا ہے، اگر کسی عورت کے ہاتھ میں یہ کراس (×) نشان ہو تو ایسی عورت لالچی اور خاوند سے لاتعلقی ہونے کے اشارات ہیں۔



منگل کے کیشتر پر کراس کا نشان ہو تو جاتک کرودھی، اور غصہ والا ہوتا ہے۔ اور اس کے کئی دشمن ہوتے ہیں۔ دیکھیں شکل نمبر 7۔



اگر منگل کا کیشتر بھی انت ہو تو جاتک خود بھی جھگڑالو، اور اس کو کسی اونچائی یا حادثہ وغیرہ کے کارن چوٹ لگتی ہے۔ اگر منگل کے کیشتر پہلے پر مربع (□) کا نشان ہو تو اس پر دشمنوں کے ذریعے گھاتک حملہ ہو سکتا ہے۔

اگر بدھ پربت پر کراس کا نشان ہو تو جاتک بُری صحبت کے کارن چالاک، چتر اور اپنے کاریہ سدھی کے لئے اچھے بُرے کا دھیان نہیں رکھتا۔ برہسپتی کے کشیتر پر اگر کراس کا نشان ہو تو جاتک نیک خیال والا اور شادی کے بعد دھن اور عہدہ میں ترقی پاتا ہے۔ کراس کا نشان گورو کشیتر کے درمیانی حصہ میں ہو تو جوانی کے شروع میں اور ترجنی کے مُول میں گورو کشیتر پر ہو تو جوانی گزرنے پر جاتک کی قسمت جاگ اٹھتی ہے



شکر کے کشیتر پر کراس (×) کا نشان ہو تو یہ گپت پریم کا اشارہ کرتا ہے ایسے جاتک کو پریم سمبندھ میں کئی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے، کبھی کلنک یا ناکامی بھی ملتی ہے۔ رشتہ داروں سے جھگڑا بھی رہتا ہے۔ شنی کے کشیتر پر کراس کا نشان حادثہ، بیماری یا اچانک موت کا سوچک ہے۔ ایسا جاتک جیوتش کا پریمی گمبھیر اور دھارمک پرکرتی کا ہوتا ہے۔

ہتھیلی کے وسط میں (مستک ریکھا اور جیون ریکھا کے بیچ میں) کراس (×) کا نشان ہونے سے جاتک کم عقل۔ بے ضبط اور حساس سبھاؤ کا ہوتا ہے۔ ہردے ریکھا کے نیچے کراس (×) کا نشان ہونے سے شروع عمر میں بہت زیادہ جدوجہد اور کشٹ کے اشارے ملتے ہیں۔ بھاگیہ ریکھا پر کراس کا نشان ناموافق پھل دیتا ہے۔ اس ریکھا کے جس حصہ پر ہوگا عمر کے اس حصہ میں آدمی کو مالی نقصان پریشانی اور بھاگیہ میں کئی رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

مستک ریکھا پر کراس کا نشان و داغ اور آنکھوں میں پڑا ہو، مگر بھاگیہ ریکھا کی مدد سے کراس بنا ہو تو شبھ پھل دائک ہوگا۔

## ترشول وچار

ہتھیلی میں کسی بھی پربت (کشیتر) پر ترشول کا نشان ہونا بہت زیادہ نیک (شبھ) مانا گیا ہے۔ اس کشیتر (پربت) کی اونچ نیچ کے آدھار پر اس کے اثر میں کمی آ جاتی ہے۔ بھاگیہ ریکھا اور چندر کشیتر کے وسط میں ترشول کا نشان نشان ہونے سے جاتک دھنوان۔ دانی۔ زمین جائیداد اور سواری و سنتان کے سُکھوں سے بھرپور ہوتا ہے۔ مستک ریکھا کے وسط میں یہ نشان ہو تو جاتک نامور عقل مند دھرماتما۔ انصاف پسند اور روحانی طبیعت والا ہوتا ہے۔

بندو بھی ہتھیلی میں اپنا اہم مقام رکھتے ہیں۔ سفید بندو ترقی کا سوچک لال بندو بیماری کا سوچک۔ پیلے بندو خون کی کمی کے سوچک ہوتے ہیں گورو پربت پر کالا بندو شادی شدہ جیون کے لئے اشبھ ہوتا ہے، شنی پربت پر کالا بندو پریم پکش کے لئے اشبھ ہوتا ہے۔ اور بدنامی ملتی ہے سورج کشیتر پر کالا بندو آنکھوں کی بیماری و سماجی وقار میں کمی کرتا ہے بدھ کشیتر پر کالا بندو بیوپار میں نقصان کا سوچک ہوتا ہے۔ اور وہ دھوکے باز ہوتا ہے۔ چندر کشیتر پر پریم میں ناکامی کا سوچک ہے۔ آدمی کی ڈوبنے سے موت ہوتی ہے۔ اُسے اعصابی و دماغ سمبندھی جھکاؤ ہوتا ہے۔ شکر کشیتر پر کالا بندو ہونے سے آدمی زیادہ شہوت پرست ہوتا ہے اور اس کے کارن بے عزتی بھی ہوتا ہے۔ اُسے گپت روگ ہوتا ہے،



منگل کشیتر پر بند د کا نشان ہونے سے لڑائی میں چوٹ لگتی ہے۔ یا مقدمے بازی میں دھن کا ناش ہوتا ہے۔

جیون ریکھا پر کالا بند و ہو تو لمبی بیماری۔ مستک ریکھا پر ہو تو سر میں چوٹ اور سر کا روگ ہوتا ہے۔ ہردے ریکھا پر ہو تو بدنامی۔ پریم سمبندھوں میں مایوسی اور دل کی بیماری ہوسکتی ہے۔ سورج ریکھا پر ہو تو اپنوں سے بھی بے عزتی اور ناکامی ملے گی۔ بھاگیہ ریکھا پر ہو تو بدنصیبی و پیارے سے بچھڑنا۔ سواستھ ریکھا پر ہو تو صحت میں خرابی اور حاسد ہوتا ہے۔ وواہ ریکھا پر ہو تو شادی میں مشکلات پیش آتی ہیں، اور اگر وواہ ہو بھی جائے تو عورت کا چھوڑ کر چلے جانا۔ عورت کے ہاتھ میں ہو تو خاوند سے بچھڑنا۔ منگل ریکھا پر ہو تو بے حرکت رہنا۔ چندر ریکھا پر ہو تو قسمت میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے۔

**نوٹ**:- بند و اور تلوں کے نشان میں فرق ہوتا ہے۔ بند و۔ سفید۔ کالا۔ لال وغیرہ کئی پرکار کا ہوسکتا ہے۔ کالا بند و (داغ) عام طور پر بُرا اثر ڈالتا ہے، رنگ اور حالات کے مطابق ان کا پھل بھی مختلف پرکار سے ہوتا ہے، اگر ہردے ریکھا پر سفید بند و ہو تو آدمی یا عورت اپنے پریمی کو پانے میں کامیابی حاصل کر لیتے ہیں۔ اگر ایک سے زیادہ ہوں اور ہردے ریکھا کٹی ہوئی ہو تو ایسے لوگ پریم حاصل کرنے میں ناکام اور دکھی ہوتے ہیں۔ اپنے پریمیوں پر زیادہ یقین رکھنے سے دھوکا کھاتے ہیں،

## ہتھیلی پر تِل وچار

تِل کا نشان جس ریکھا یا گرہ پربت پر ہوگا، اس کے نیک پھل کو دوگنا کر دیتا ہے خصوصاً داہنے ہاتھ میں جو کہ مٹھی بند کرنے پر اندر تل پڑ جاتا ہے۔ تو ایسا تل بیشمار دھن دولت دینے والا ہوتا ہے۔ وہ اپنے کل اور حالات کے مطابق ضرور ہی لکشمی پراپت کرتا ہے۔ بائیں ہاتھ میں ہو تو خرچ کی زیادتی کرنے کے اقتصادی مشکل لاکر پریشان کئے رہتا ہے۔ مرد کے داہنے انگ پر تل کا جو اثر ہوتا ہے وہی اثر استری کے بائیں انگ پر تل ہونے سے ہوگا۔

جس عورت کے بردے ستھان پر تِل ہو تو اُسے خوش نصیب سمجھنا چاہیئے۔

اگر عورت کی بھوؤں کے درمیانی حصّہ میں تل کا نشان ہو تو اُسے راج پاٹھ (شاہی ٹھاٹھ) کی علامت سمجھنا چاہیئے۔ جس عورت کے بائیں گال پر لال رنگ کا تل ہو تو وہ ہمیشہ اچھا اور سوادشٹ بھوجن پراپت کرتی رہتی ہے، اگر کسی عورت کے خفیہ مقام (گپت ستھان) کے دائیں حصے میں تل ہو تو وہ کسی راجہ کی پتنی ہوتی ہے۔ اگر کسی عورت کی ناف کے نچلے حصے میں تِل کا نشان ہو تو اُسے نیک سمجھنا چاہیئے ایسی عورت خاوند کو پیاری اور اولاد کے سکھ سے بھرپور ہوتی ہے۔ اگر گپت ستھان پر تل کا نشان ہو تو دکھ درد کا سوچک ہے،

ہاتھ۔ کان۔ گال یا گلے کے بائیں طرف کے کسی حصہ میں تل ہو تو ایسی عورت پہلے حمل سے ہی پتر کو جنم دیتی ہے۔

مستک کے بائیں طرف تل ہو تو ایسی عورت بھاگیہ وان خوشحال اور سکھی ہوتی ہے۔ بائیں آنکھ پر تل ہو تو ستی اور پاکدامن ہوتی ہے۔ گال پر تل ہو تو بھوگی و عیش و عشرت پسند ہوگی۔ کان پر تل ہو تو لوبھی اور لالچی ہوگی۔ ناک پر تل ہو تو چنچل و شوخ مزاج ہوگی۔ گردن پہ ہو تو ایسی عورت حکومت پسند اور رعب داب والی ہوگی، اگر ستن پر تل ہو تو ایسی عورت مردوں کے لئے بہت زیادہ پرکشش ہوتی ہے۔ اس کی سنتان اچھی نکلتی ہے۔

خیر اندیش

پنڈت پنالال۔ جیوتشی۔ جالندھر شہر۔ پنالال جیوتشی

# جنتری کا مطالعہ کرنے والوں کو ضروری ہدایات

پروردگار کی نظر عنایت اور مفید عالم جنتری کے قدر دانوں کے مسلسل تعاون سے اس جنتری کو شائع ہوتے ہوئے ایک سو پندرہ برس (۱۱۵) سے زائد ہوچکے ہیں اس جنتری اور پنچانگ ہندی گورمکھی کے قائم کردہ مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور) سے لیکر آج تک کے لمبے عرصہ میں اس جنتری اور دیگر رسالاجات (کتابوں)، کو جو بین الاقوامی شہرت اور مقبولیت حاصل ہوئی ہے وہ قدر دان ناظرین سے پوشیدہ نہیں ہے اس جنتری میں علم جیوتش (نجوم) کے متعلق قیمتی مضامین اور تمام اہم واقعات ایسے عام فہم پیرائے میں درج ہوتے ہیں جن کے مطالعہ سے بلالحاظ مذہب و ملت ہر شخص یکساں فائدہ اٹھا کر زندگی کے ہر شعبہ میں مفید رہنمائی حاصل کر سکتا ہے۔ ہندوستان کے علاوہ غیر ملکوں میں بھی اس کی شہرت اور مقبولیت دن بدن بڑھتی جارہی ہے۔ ہر سال بے شمار سارٹیفیکیٹ آتے رہتے ہیں۔ اس بڑھتی ہوئی عالمگیر شہرت کو دیکھ کچھ حاسد اور لالچی لوگ ہمارے مضامین کو کاٹ چھانٹ اور توڑ مروڑ کر ٹائٹل کی ملتی جلتی شکل بنا کر لوگوں کو گمراہ اور مغالطہ میں ڈال رہے ہیں بلکہ کی ایک ایسی ہی پبلیکیشن کے خلاف ہم نے کاپی رائٹ حقوق کے مقدمات دائر کر رکھے ہیں۔ لوگوں سے گزارش ہے کہ ایسے دھوکہ باز پبلشرز سے ملتی جلتی جنتری اور پنچانگ خریدنے سے پرہیز کریں اور مفید عالم جنتری (اصلی) خریدنے سے پیشتر صفحہ اول پر پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے ولد پنڈت چونی لال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

۱۔ مفید عالم جنتری میں مہینوں والے صفحوں پر تتھی، نچھتر، یوگ، بھدرا، داخلہ راس چندرماں میں گھڑی۔ پل کے ساتھ ساتھ گھنٹہ منٹ (بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم) میں بھی درج کر دیئے گئے ہیں۔ اس طرح سے یہ جنتری تمام ہندوستان میں یکساں طور پر مفید ثابت ہوگی۔ خیال رہے کہ تتھی نکشتر یوگ کے سامنے جو گھڑی پل یا گھنٹہ منٹ دیئے گئے ہیں وہ تتھی وغیرہ ختم ہونے وقت ہے۔ جیسے مثال کے طور پر اگر ۱۹ جون سنہ 1991ء کو اشٹمی تتھی کے آگے ۲۱ گھنٹہ ۴۵ منٹ لکھے ہیں تو اس کا مطلب ہوگا کہ ۱۹ جون بروز بدھوار کو اشٹمی تتھی رات ۹ بجکر ۴۵ منٹ تک رہے گی اس طرح سے نچھتر اور یوگ کا بھی ختم ہونے کا وقت بھی ظاہر کرتے ہیں۔

خیال رہے دن کے بارہ بجے سے دوسرے روز طلوع آفتاب تک کے وقفہ کو بالترتیب ۱۳۔ ۱۴۔ ۱۵۔ اور رات کے بارہ بجے کو ۲۴ کے ہندسہ سے ظاہر کیا گیا ہے۔ رات ۱۲ بجے کے بعد کے وقت کو ۲۵۔ ۲۶۔ ۲۷ وغیرہ کے ہندسوں میں دیا گیا ہے جیسے رات ایک بجے کو ۲۵ رات دو بجے کو ۲۶ تین بجے کو ۲۷ وغیرہ ہندسوں سے بتلایا گیا ہے۔ کیونکہ بھارتیہ جیوتش شاستر کے مطابق یوم وار کا آغاز طلوع آفتاب سے ہوتا ہے نہ کہ زنیوسے ٹائم کے مطابق رات بارہ بجے کے بعد اسی وجہ سے (بھارتیہ دھرم اور جیوتش) دونوں میں طلوع آفتاب سے ۵ منٹ پہلے بھی گزشتہ روز ہی مانا جاتا ہے داخلہ راس چندرماں کا وقت آغاز گھڑی پل کے علاوہ گھنٹہ منٹوں میں بھی درج ہیں۔ دیگر ستارگان کا داخلہ راس طلوع۔ غروب ستارگان بھدرا برچھن نچھتر وغیرہ سب بوقت گھنٹہ منٹ (اسٹینڈرڈ ٹائم) میں درج کیا گیا ہے۔

طلوع آفتاب جالندھر کے علاوہ مختلف مشہور شہروں کے بھی دیئے گئے ہیں۔ روزانہ گرہ سپشٹ بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم صبح ساڑھے پانچ بجے کے دیئے گئے ہیں اس دفعہ لگن دیکھنے کے لئے لگن سارنی جالندھر کی دی گئی ہے اور لگن سارنی سے آئے ہیں لگن تبدیل کرنے کے لئے جالندھر سے بھارت کے دوسرے شہروں کے لگنوں کا فرق بھی دیا گیا ہے جس سے آپ بھارت کے تمام اہم شہروں کے لگن کا ختم ہونے کا وقت جان سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سی خصوصیات موجودہ سال کی جنتری میں آپ حاصل کرکے فائدہ اٹھا سکیں گے۔ آپ ناظرین کے دیگر مشوروں کے ہم منتظر رہیں گے۔

خیر اندیش، پنالال جیوتشی ایم۔ اے

مصنف: مفید عالم جنتری۔ جالندھر فون نمبر ۷۵۹۵۹

# بارہ راشیوں کا ماہوار اور سالانہ پھلادیش ۱۹۹۱ء

نیچے ہم میکھ وغیرہ راشیوں کا ماہوار سالانہ پھلا دیش گرہوں کی گوچر گردش کے مطابق پیش کر رہے ہیں اپنی زندگی کا اور زیادہ باریکی سے تفصیل پھلا دیش جاننے کے لئے آپ کی جنم پتری کی دشا اور انتر دشا کی جانکاری لازمی ہے اس لئے اپنے جنم کی تاریخ و وقت سن عیسوی مقام ضلع وغیرہ کی تفصیل پوری طرح سے لکھیں۔ بڑی جنم پتری کے لئے دکھشنا فیس ۲۲۱/- روپے اور ڈاک خرچ ۱۵/- روپے علیحدہ ہوگی۔ جنم پتری بنانے کی کل فیس بذریعہ منی آرڈر بھیجکر اپنی زندگی کے اہم واقعات کے متعلق صحیح جنم پتری تیار کرائیں۔ پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے۔ اڈہ ہوشیارپور۔ جالندھر شہر۔

نوٹ:۔ غیر ممالک سے جنم پتری کی مکمل فیس ۲۵۵/- روپے اور ڈاک خرچ ۴۵/- روپے الگ سے ہوگی۔ مندرجہ ذیل راشیوں کا پھلا دیش آپ اپنی جنم راشی کے مطابق دیکھکر پڑھ سکتے ہیں۔



## میکھ راشی

(چو۔ چے۔ چو۔ لی۔ لو۔ لے۔ لو۔ا۔ گرہ گوچر) سال کے شروع میں ہی منگل مارگی ہوا ہے ۱۵ ار مئی سے ۲۴ رجولائی تک راشی کا مالک منگل نیچ راشی میں چلے گا مگر ۱۴۔ اگست سے میکھ راس پر برہسپت گرہ کی نظر ہوگی۔ اور ۲۲ر اگست سے ۶۔ اکتوبر تک منگل کی اچھی نظر رہے گی۔

**جنوری:۔** اڑچنوں کے باوجود گذارے لائق روپیہ، دولت حاصل ہوتی رہے گی۔ ماہ کے کسی حصہ میں کوئی خوشخبری ملے گی۔ دوستوں کا تعاون حاصل ہوگا۔

**فروری:۔** سواری کا سکھ اور دیگر دلربائی کے کاموں پر روپے پیسے کی فضول خرچی بڑھے گی۔ کاروبار میں رکاوٹیں اور ٹھہراؤ کا ماحول بنے گا۔ تاریخ ۲۔۵۔۹ ۱۷۔ اور ۲۱ ناقص ثابت ہوں گی۔

**مارچ:۔** اس ماہ کا اثر مدھم ہوگا۔ آمدن اور خرچ تقریباً برابر ہوگا۔ ماہ کے دوسرے حصے میں اچانک دھن پراپتی اور ترقی کے یوگ ہیں۔ گھر میں کوئی منگل کاریہ (اچھا کام) ہوگا۔

**اپریل:۔** کاروبار میں بھاگ دوڑ زیادہ رہے گی۔ عہدے میں ترقی اور دھن لابھ کے یوگ ہیں۔ دھرم کرم کی جانب دلچسپی بڑھے گی۔ ماہ کے آخر میں اچانک سفر کے یوگ ہیں۔

**مئی:۔** نصف اگرچہ شبھ رہے گا لیکن مقام میں تبدیلی کے بھی یوگ ہیں زمین جائیداد کی خرید و فروخت کا خیال بنے گا۔ ماہ کے دوسرے حصہ میں منگل نیچ راشی میں آجانے سے بنتے کاموں میں رکاوٹیں پیدا ہونگی۔

**جون:۔** اس ماہ میں دماغی الجھنیں بڑھیں گی۔ آمدن تھوڑی اور خرچ زیادہ ہوگا۔ کسی نزدیکی رشتہ دار سے دھوکہ ملے گا۔ اس وجہ سے من دکھی ہوگا۔

**جولائی:۔** بہت زیادہ جد و جہد کرنے پر بھی اچھا منافع حاصل نہ ہو سکے گا۔ فضول کی تکرار اور بھاگ دوڑ سے بچنے کی کوشش کریں۔ گھریلو الجھنوں سے گھر میں بدامنی پھیلنے کے یوگ ہیں۔ ماہ کے آخری حصہ میں کوئی خوشخبری ملے گی۔

**اگست:۔** ماہ کے شروع میں بہت ہی مشکل حالات سے گذرنا پڑے گا۔ آرام کم اور دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ ۱۵۔ اگست سے کسی نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ اور کسی اچھے کام پر خرچ بھی ہوگا۔

**ستمبر:۔** پہلے نصف حصہ میں دھن اور سکھ ذرائع میں اضافہ ہوگا۔ عورت اور اولاد کے سکھ میں اضافہ ہوگا۔ سکھ سادھن وغیرہ کے ذرائع بڑھیں گے۔ نصف آخر میں دماغی تناؤ اور دیگر پریشانیاں رہیں گی۔

**اکتوبر:۔** ماہ کے شروع میں مالی منافع کے مواقع ملیں گے۔ ماہ کے آخر میں کوئی چوٹ وغیرہ لگنے سے تکلیف اور پریشانی بڑھے گی۔ بہت جد و جہد کے باوجود گذارے لائق دھن ملتا رہے گا۔

**نومبر:۔** ماہ کے پہلے حصہ میں کاروبار کے متعلق بھاگ دوڑ بڑھے گی کسی نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ عورت اور دیگر گھریلو سکھوں میں اضافہ ہوگا۔ چھوٹی موٹی لاٹری کے یوگ ہیں۔ ماہ کے آخر میں پریشانی آئے۔

**دسمبر:۔** ماہ کے شروع میں کاروبار مدھم۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ نزدیکی مددگاروں سے ان بن ہونے کے یوگ۔ ماہ کے آخر میں کوئی خوشخبری ملنے کا امکان ہے۔



## برکھ راشی:۔

(ای۔ اُ۔ اے۔ او۔ بے۔ بی۔ بے۔ بو)

**گرہ گوچر:۔** سال کے شروع سے ۲۰ر مارچ تک اس راشی پر منگل مقیم رہے گا۔ ۷ر اپریل سے ۲۔ مئی تک راشی کا مالک شکر اسی راشی پر رہے گا۔ یکم اگست سے شکر وکری ہوکر ۱۳۔ اگست کو غروب ہوگا ۳ر نومبر سے ۲۹ تک نیچ راشی میں رہے گا۔

**ماہ جنوری:۔** دماغی تناؤ اور الجھنیں بڑھیں گی۔ طبیعت میں غصہ زیادہ رہے گا۔ فضول کی دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ کسی عزیز سے جھگڑا و فساد کا ڈر ہے۔ چوکس رہیں۔

**فروری:۔** آرام کم تکلیف زیادہ، عورت کی طرف سے رنج اور نقل و حرکت سے پریشانی رہے گی۔ کاروبار میں رکاوٹ پیدا ہو جائے گی۔ کسی عزیز کی جدائی سے دل کو رنج پہنچے۔ سفر درپیش ہو۔ آمدن کم رہے۔

**ماہ مارچ:۔** کاروبار میں ترقی اور لابھ۔ راج دربار سے عزت اور مایوس امیدوں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ دشمن مغلوب رہیں گے۔ عزت آمدن اور مراتب میں ترقی اور کسی عزیز کی طرف سے خوشی ہوگی۔

**ماہ اپریل:۔** طبیعت میں پریشانی اور فکرمندی بہت رہے گی۔ کوئی بنا بنایا کام بھی بگڑ جائے گا۔ روپیہ کا خرچ عزیزوں سے بگاڑ۔ دشمن سے خوف نقل و حرکت سے طبیعت پریشان رہے گا۔ اور سوچ وچار میں وقت بہت گذرے گا۔

**ماہ مئی:۔** طبیعت ایک حال پر نہیں رہے گی۔ کاروبار کی حالت مدھم۔ عزیزوں کی طرف سے کچھ رنج اور بگاڑ، جسمانی صحت میں کچھ خلل واقع ہوگا۔ امیدوں میں اکثر مایوسی اور طبیعت پریشان رہے گی۔

**ماہ جون:۔** کاروبار میں بہتری، دشمن مغلوب رہیں گے۔ مایوس امیدوں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ آمدن، عزت، مراتب میں بلندی اور کوئی خوشی کا کام بھی پیش آئے گا۔

ماہ جولائی:- جسم کو تکلیف، آمدنی کم اور روپیہ کا خرچ زیادہ رہے گا۔ امیدوں میں اکثر طبیعت مایوس اور پریشانی رہے۔ دشمن کی طرف سے کچھ فکر اور عزیزوں کی طرف سے رنج اور بگاڑ اور نقل و حرکت سے طبیعت میں کچھ پریشانی رہے گی۔

ماہ اگست:- آمدن کم، خرچ زیادہ، دشمن ابھریں گے۔ سفر سے فائدہ راج دربار سے عزت و لابھ کبھی بننے کام میں رکاوٹ پیدا ہو۔ صحت میں نقص پیدا ہو۔

ماہ ستمبر:- زکام کی شکایت ہوگی۔ کاروبار میں نقصان۔ دشمن کی طرف سے دل دکھی۔ خرچ زیادہ۔ سفر درپیش۔

ماہ اکتوبر:- کاروبار ٹھیک رہے گا شریر میں کچھ وایو کا روگ ہوگا۔ اولاد کی طرف سے خوشی اور ترقی بھی ہوگی۔ نیا کام بھی کرنا پڑے گا۔ اس ماہ کی ۴، ۱۳، ۲۷ تاریخیں خراب ہیں۔

ماہ نومبر:- کاروبار میں بہتری اور فائدہ ہوگا۔ دشمن مغلوب رہیں گے۔ مایوس امیدوں میں کامیابی، آمدن عزت مراتب میں ترقی ہوگی۔

ماہ دسمبر:- مالی اور گھریلو پریشانی بنی رہے گی۔ مگر جدوجہد جاری رکھیں ارادوں میں کامیابی اور دوستوں سے تعاون بھی ملے گا۔

## متھن راشی:- (ک۔ کی۔ کو۔ گھ۔ ڈ۔ چھ۔ کے۔ کو۔ ہر۔)

گرہ گوچر:- یورینس و نیپچون کی ساتویں نظر میں اس راس پر سال بھر رہیں گی۔ ۸ مارچ سے ۲۵ مارچ تک بدھ پنچ راشی میں ہوگا۔ ۱۲ اپریل سے سال کے آخر تک کیتو اس راس پر گردش کرے گا۔ سنیچر کی ادھیا سال بھر رہے گی۔ ماہ کے مطابق پھل اس طرح ہوگا۔

ماہ جنوری:- دنیاوی تکلیف بنی رہے گی۔ دشمن غالب، دل اداس کاروبار میں مندہ رہے گا۔ اس ماہ کی ۱، ۱۲، ۱۷، ۲۱ تاریخیں اس راشی کے لئے خراب ہیں۔

ماہ فروری:- کاروبار میں ترقی راج دربار میں لابھ رشتہ داروں سے سکھ رہے گا۔ منگل کاریہ پر خرچ بھی ہوگا۔ اس ماہ کی ۲، ۷، ۹، ۱۱ تاریخیں خراب ہیں۔

ماہ مارچ:- طبیعت فکرمند ہوگی اولاد کا گھر سے بھاگ جانا کسی رشتہ دار کی موت سے دل دکھی ہوگا۔

ماہ مئی:- کاروبار اچھا رہے گا۔ سفر پیش آئے گا۔ عورت سے سکھ راج دربار میں عزت بڑھے گی۔

ماہ جون:- کسی رنجیدہ خبر سے دل دکھی ہوگا۔ عورت کو تکلیف ہوگی مگر خطرہ کچھ نہیں ہوگا۔ سفر بھی ہوگا۔

ماہ جولائی:- کاروبار یا نوکری وغیرہ میں ترقی والا ہے۔ رشتہ داروں سے کچھ من مٹاؤ ہوگا۔ بھائیوں سے رنجش اولاد کا سکھ۔ سفر پیش آوے گا۔

ماہ اگست:- عزت بڑھے گی۔ خرچ زیادہ ہوگا۔ آمدن بھی بڑھے گی۔ راج دربار میں مان۔ مقدمہ میں جیت ہوگی۔

ماہ ستمبر:- اس ماہ میں روپیہ پیسہ کام آئے گا۔ دل خوش رہے گا۔ نیا کام شروع کرنے کے بھی یوگ ہیں۔

ماہ اکتوبر:- کاروبار کی ترقی دل خوش رہے گا۔ خوشی کے کام پر خرچ بھی کرنا پڑے گا۔ سفر بھی ہوگا۔ اولاد کا سکھ ملے گا۔ اس ماہ کی ۳، ۷، ۱۷، ۱۸ اور ۲۸ تاریخیں خراب ہیں۔

ماہ نومبر:- کاروبار کی ترقی۔ کسی سے میل اچھا رہے گا اور کسی غیر عورت سے بھی ملاپ ہوگا۔ نوکری میں ترقی ہوگی۔

ماہ دسمبر:- طبیعت دھرم کی طرف کم راغب ہوگی۔ دوستوں سے فائدہ کاروبار میں ترقی ہوگی۔ نئے کام کی تاک میں رہیں۔



## کرک راشی:- (ہی۔ ہو۔ ہے۔ ہو۔ ڈا۔ ڈی۔ ڈو۔ ڈے۔ ڈو۔)

گرہ گوچر:- سال کے شروع سے ۱۳ اگست تک برہسپت اور ۱۲ اپریل تک کیتو اور ۵ مئی سے ۴ جولائی تک منگل اس راشی پر گردش کریں گے۔ سنیچر کی ساتویں نظر بھی سال بھر چلے گی۔

جنوری:- جسمانی صحت اچھی رہے گی۔ مگر کبھی کبھی دل اداس رہے گا۔ دوستوں سے پریم بڑھے گا۔

فروری:- تجارت سے نقصان۔ گھر والوں سے رنجش۔ سفر درپیش ہوگا۔ جسمانی صحت خراب رہے گی۔

مارچ:- کاروبار میں لابھ اولاد کا سکھ یکساں رہے گا۔ مان عزت ملے گا۔ کسی سے جھگڑا بھی ہوگا۔ عورت سے سکھ۔

اپریل:- طبیعت ایک حال پر نہیں رہے گی۔ کاروبار کی حالت مدھم عزیزوں کی طرف سے کچھ رنج اور بگاڑ صحت جسمانی میں کچھ خلل واقع ہوگا امیدوں میں اکثر طبیعت مایوس اور پریشان رہے گی۔

مئی:- خوشی حاصل ہوگی۔ غیر لوگوں سے عزت ملے سفر کا ہونا بھی فائدہ مند ہوگا۔ رشتہ داروں سے دل خوش اس ماہ کی ۵-۱۳ خراب ہے۔

جون:- دلی مراد پوری ہوگی۔ غیر لوگوں سے عزت ملے۔ سفر کا بھی ہونا فائدہ مند ہوگا۔ رشتہ داروں کی طرف سے دلی خوشی۔

جولائی:- دشمن مغلوب ہوں گے۔ کاروبار کی آمدن کم ہوگی۔ عزت قائم رہے گی۔ گھر میں سکھ شانتی رہے گی۔ منگل کاریہ پر خرچ بھی کرنا پڑے گا۔

اگست:- سفر درپیش ہوگا۔ کاروبار میں کچھ رکاوٹ پیدا ہوگی۔ عورت سے خوشی۔ کسی سے لڑائی بھی ہوگی۔

ستمبر:- نئے کام میں کئی طرح کے فائدے ہوں گے۔ اولاد کا گھر بھاگنا۔ کسی مہاتما سادھو کے ست سنگ سے من کو شانتی ملے گی۔

اکتوبر:- طبیعت سست رہے۔ یار دوستوں سے لڑائی جھگڑا۔ اولاد کی طرف سے دل دکھی رہے گی۔

نومبر:- لڑائی جھگڑا گھر میں ہوگا۔ طبیعت میں گھبراہٹ پیدا ہوگی۔ فضول باتوں میں وقت گزرے۔

دسمبر:- جسمانی صحت اچھی۔ گمشدہ رشتہ دار کا ملاپ ہوگا۔ دشمن مغلوب ہوں گے۔ کاروبار مدھم رہے گا۔



## سنگھ راشی:- (م۔ می۔ مو۔ مے۔ مو۔ ٹا۔ ٹو۔ ٹے)

گرہ گوچر:- ۱۳ فروری سے ۱۳ مارچ تک راشی کا مالک سورج ہے اس کو ساتویں نظر سے دیکھے گا۔ ۱۴ اپریل سے ۱۴ مئی تک سورج اوچ راشی (میکھ) میں رہے گا۔ ۱۴ اگست سے سال کے آخر تک برہسپت اسی راشی میں گردش کرے گا۔

جنوری:- دشمن مغلوب ہوں گے۔ دوستوں سے لابھ اور اچانک دھن کی پراپتی کسی خاص دوست سے ملاقات ہوگی۔

فروری:- نوکری و کاروبار میں ترقی ہوگی۔ اولاد کی طرف سے دل خوش رہے گا۔ گھر میں منگل کاریہ بھی ہوگا۔ اس ماہ کی ۹-۱۲-۲۷-۳۰ تاریخیں خراب ہیں۔

**مارچ** :۔ دھن لابھ ہوگا۔ کسی نئے دوست سے میل ہوگا۔ والدین سے فائدہ عورت سے کلیش رہے گا۔ اس ماہ کی ۷-۱۱-۱۲-۲۸ تاریخیں خراب ہیں۔

**اپریل** :۔ کسی سے میل ملاقات بڑھے گی۔ دوستوں سے ناچاقی۔ اور خاندان کا نام روشن ہوگا۔ عزت بڑھے گی۔

**مئی** :۔ عزت بڑھے گی۔ راج دربار میں مان کی رکشا ہوگی۔ گھر میں خوشی رہے۔ نوکری میں ترقی۔

**جون** :۔ آمدن کم اور اخراجات زیادہ ہوں گے۔ کاروبار کی حالت اچھی رہے گی۔ عورت کی طرف سے خوشی کسی عزیز رشتہ دار سے ملاپ بھی ہوگا۔

**جولائی** :۔ اولاد کی طرف سے کشٹ رہے گا۔ اس کا گھر سے بھاگ جانا اور اپنے کو سفر درپیش ہوگا۔ لابھ اچھا رہے گا۔

**اگست** :۔ نوکری اور کاروبار میں ترقی ہوگی اولاد کی طرف سے دل خوش رہے گا۔ گھر میں منگل کاریہ بھی ہوگا۔ اس ماہ کی ۹-۱۲-۲۷-۳۰ خراب ہیں

**ستمبر** :۔ دل اداس رہے گا۔ روپیہ، پیسہ کا خرچ زیادہ آمدن کم۔ ہر وقت کاروبار میں دھیان رہے۔ عورت کو چوٹ کا ڈر

**اکتوبر** :۔ دل خوش، کاروبار میں ترقی رہے۔ سفر پیش آوے گا۔ گھر میں خوشی کے کام پر خرچ ہوگا۔ زمین اور سواری پر بھی خرچ۔

**نومبر** :۔ دل خوش کاروبار کی ترقی۔ سفر درپیش۔ گھر میں خوشی کا کام ہوگا اور زمین پر بھی خرچ ہوگا۔

**دسمبر** :۔ جسمانی صحت خراب رہے گی۔ کاروبار سے فائدہ اور رشتہ داروں سے ناچاقی۔ اولاد کا سکھ سفر کا ہونا۔

## کنیا راشی :۔ (ٹو۔ پ۔ پی۔ پو۔ کھ۔ ش۔ ن۔ ٹھ۔ پے۔ پو)

**گرہ گوچر** :۔ ۸ مارچ سے ۲۵ مارچ تک راشی کا مالک بدھ نیچ راشی میں رہے گا۔ ۲۱ مارچ سے ۴ مئی تک منگل کی نظر ہوگی۔ ۲۲ اگست سے ۶ اکتوبر تک منگل اس راشی پر ناقص اثر کرے گا۔ جبکہ ۲۴ ستمبر سے ۱۱ اکتوبر تک بدھ اوچ راشی (کنیا) میں ہوگا۔

**جنوری** :۔ دھن کا نقصان۔ خرچ زیادہ، آمدن کم۔ ادھار مانگنے پر بھی نہ ملے اور جسمانی صحت بگڑے گی۔

**فروری** :۔ آمدن کم ہوگی اور خرچ زیادہ۔ طبیعت فکر مند اولاد سے ناچاقی ہوگی۔ عورت کو کشٹ، رشتہ داروں کی طرف سے دل دکھی۔

**مارچ** :۔ عزت بڑھے گی۔ سفر درپیش ہوگا اور کوئی نیا کام بھی کرنا پڑے گا۔ جو کہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔ ہر طرف سے دل خوش رہے گا۔

**اپریل** :۔ اس ماہ میں دشمن مغلوب ہوں گے۔ راج دربار میں عزت بڑھے کسی بزرگ کی موت واقع ہو، جس سے دل دکھی رہے۔

**مئی** :۔ بیوپار کی حالت اچھی اور ترقی والی ہوگی، لابھ اچھا رہے گا۔ خرچ کم۔ گھر کی حالت کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ سفر بھی پیش آوے گا۔

**جون** :۔ اس ماہ میں لڑائی جھگڑا نہ کریں کیونکہ لڑائی کی وجہ سے جھگڑا زیادہ طول پکڑ جائے گا۔ جو نقصاندہ ہوگا۔

**جولائی** :۔ دھن کا لابھ ہوگا۔ اور ایک سفر بھی پیش آئے گا۔ دھرم میں دلچسپی رہے گی۔ دشمن مغلوب ہونگے۔ نیا کاروبار ہوگا۔

**اگست** :۔ بیوپار میں نقصان، نوکری سے دل دکھی آمدن کم خرچ زیادہ۔ عورت کو روگ ہوگا۔ کسی سے لڑائی جھگڑا یہاں تک کہ مقدمہ بازی ہوگی۔

**ستمبر** :۔ کاروبار کی حالت اچھی رہے گی۔ دشمن مغلوب ہوگا۔ گھر میں خوشی ہوگی۔ جس طرف بھی جائیں آپ کی عزت ہوگی۔

**اکتوبر** :۔ ہر طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ لابھ زیادہ رہے گا۔ کاروبار اور بڑھے گا۔ کوئی نیا کام بھی کریں گے کسی نئے دوست سے ملاپ۔

**نومبر** :۔ کاروبار اچھا اور ترقی والا ہوگا۔ خرچ کم فائدہ زیادہ ہوگا گھر کی طرف سے دل خوش۔ غیر عورت سے ملاپ۔

**دسمبر** :۔ کاروبار کی حالت اچھی۔ سفر بھی پیش آویگا جو کہ لابھ دائیک رہے گا۔ دولت بھی ہاتھ لگے گی۔ لوگوں کی نگاہ میں عزت بڑھے گی۔

## تلا راشی :۔ (ر۔ ری۔ رو۔ رے۔ رو۔ تا۔ تی۔ تو۔ تے)

**گرہ گوچر** :۔ پلوٹو سال بھر اسی راشی پر گردش کرے گا اور شنیچر کی دشٹم نظر بھی آخر سال تک رہے گی۔ ۱۳ مارچ سے ۱۶ اپریل تک راشی مالک شکر کی نظر رہے گی۔ یکم اگست سے شکر وکری ہوکر ۱۳ کو غروب ہوگا۔ ۳ نومبر سے ۲۹ نومبر تک شکر اپنی نیچ راشی (کنیا) میں گردش کریگا۔

**جنوری** :۔ بیوپار کی حالت اچھی، نئے آفیسر سے میل جو کہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔ زیور اور کپڑے خریدنے کا یوگ بھی ہے۔ سفر بھی ہوگا۔

**فروری** :۔ خرچ زیادہ۔ دل اداس اور گھبراہٹ پیدا ہوگی۔ اولاد کی طرف سے فکر مندی۔ عورت سے پریم بڑھے گا۔ غیر عورت سے ملاپ ہوگا۔

**مارچ** :۔ سفر رہے گا۔ راج دربار میں مان عزت بڑھے۔ اور کسی دوست سے ملاپ اور لابھ ہوگا۔

**اپریل** :۔ دشمن زیادہ پیدا ہوں گے، اور خوف طاری رہے گا۔ خرچ زیادہ ہوگا۔ آمدن کم۔ کسی سے ملاپ بھی ہوگا۔

**مئی** :۔ دل دکھی رہے گا۔ اولاد کا گھر میں ہر وقت کلیش رہے گا۔ کسی دوست سے رنجش بھی ہوگا۔ آمدن کم۔

**جون** :۔ کاروبار کی حالت اچھی۔ دل خوش۔ گھریلو زندگی میں کچھ خرابی والا ہے۔ لابھ اچھا رہے گا۔ کسی بڑے آدمی سے میل ملاقات ہوگی۔

**جولائی** :۔ عورت کی طرف سے لڑائی جھگڑا پیدا ہوگا۔ دل میں بھی اداسی پیدا ہوگی۔ اولاد کو چوٹ کا ڈر۔ کاروبار میں ترقی رہے گی۔

**اگست** :۔ عزت بڑھے گی۔ آمدنی اچھی رہے گی۔ کسی سے ملاقات بھی ہوگی۔ جو کہ فائدہ مند رہے گی۔ گھر میں خوشی کا کام بھی ہوگا۔

**ستمبر** :۔ ہر طرف سے خوشی ملے گی۔ بیوپار میں لابھ آمدنی زیادہ۔ خرچ کم ہوگا۔ سفر بھی پیش آوے گا۔

**اکتوبر** :۔ ہر طرف سے خوشی اور بیوپار میں لابھ آمدن زیادہ اور عورت کی طرف سے دل خوش اور اولاد کی ترقی۔

**نومبر** :۔ لابھ اچھا رہے گا۔ دل خوش اولاد کی طرف سے خوشی ملے گی لڑکا ہونے کا یوگ ہے۔

**دسمبر** :۔ دل دکھی رہے گا۔ اور خرچ زیادہ ہوگا۔ ہر طرف خوف کاری بنی رہے گی۔ دشمن زیادہ پیدا ہوں گے۔ اولاد سے دل پریشان۔

## برشچک راشی :۔ (تو۔ ن۔ نی۔ نو۔ نے۔ نو۔ یا۔ یی۔ یو)

**گرہ گوچر** :۔ ۲ جنوری سے ۲۰ مارچ تک اس راشی کا مالک منگل برشچک پر نظر رکھے گا۔ سال کے شروع سے ۱۴ اگست تک برہسپت کی شبھ نظر رہے گی۔ ۲۰ نومبر

سے ۳۱ دسمبر تک منگل اسی راشی میں گردش کرے گا۔

**جنوری:** ہر طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ سفر بھی ہوگا۔ کاروباری حالات اچھے رہیں گے۔ نیا کام کریں گے۔

**فروری:** اس ماہ میں سر درد کی شکایت اور آنکھوں میں روگ ہوگا خرچ زیادہ آمدن۔ عورت کی نقل و حرکت پر شبہ۔

**مارچ:** بیوپار میں فائدہ۔ نیا کام بھی کرنا پڑے گا۔ عزت بڑھے گی۔ کسی سے میل ملاپ ہوگا۔

**اپریل:** ہر طرف سے دل خوش۔ آمدن اچھی۔ خرچ کم۔ روپیہ پیسہ جمع ہوگا۔ سٹہ لاٹری کا یوگ ہے۔

**مئی:** بیوپار کی حالت اچھی رہے گی اور اپنے خیال کے مطابق زیادہ ہوں گے جو کہ فائدہ مند ہوگا۔

**جون:** روپیہ پیسہ کا نقصان کافی ہوگا۔ دل میں گھبراہٹ سی پیدا ہوگی۔ عورت کو معمولی چوٹ کا ڈر۔ اولاد سے فکر۔

**جولائی:** ہر طرف سے خوشی۔ سفر پیش آویگا۔ عورت کی طرف سے دل خوش رہے گا۔ پریم بھی بڑھے۔

**اگست:** دشمن زیادہ پیدا ہوں گے اور خوف طاری رہے گا۔ خرچ زیادہ۔ آمدن کم ہونے کے یوگ ہیں۔ کسی سے ملاپ بھی ہوگا۔

**ستمبر:** خرچ زیادہ۔ دل اداس اور گھبراہٹ پیدا ہوگی اولاد کی طرف سے فکر مندی۔ عورت سے پریم بڑھے گا۔

**اکتوبر:** دل دکھی۔ خرچ زیادہ۔ مگر دشمن مغلوب ہوگا۔ اور اپنی طاقت میں فرق آئے گا۔ کاروباری حالت بھی مدھم۔

**نومبر:** کاروبار کی حالت ایک جیسی ہی رہے گی۔ کبھی خوشی کبھی غمی بھی ہوگی۔ آمدن خرچ یکساں رہے گا۔

**دسمبر:** دل خوش، زیور اور کپڑے پر خرچ کرنا پڑے گا۔ دلی مراد بھی پوری ہوگی۔ سفر بھی پیش آئے گا۔



## دھن راشی:

(یے۔ یا۔ کھا۔ بھی۔ بھو۔ دھ۔ پھ۔ ڈھ۔ بھے)

**گرہ گوچر:** سال کے شروع سے ۲۰ مارچ تک منگل کی خاص نظر اسی راشی پر رہے گی۔ ۱۲ اپریل سے آخر سال تک راہو اسی راشی پر گردش کرے گا۔ ۱۴ اگست سے آخر سال تک برہسپت کی نظر ہوگی۔ یورینس و نیپچون اسی راشی میں چلیں گے۔

**جنوری:** دشمن مغلوب ہوں گے، اور کاروبار چالو رہے گا۔ کسی آفیسر سے میل ملاپ بھی ہوگا۔

**فروری:** کسی سے میل ملاقات کرنے سے پہلے اس بات کا دھیان رکھیں کہ میری عزت کو شک کی نگاہ سے تو نہیں دیکھتے۔ کاروبار میں بھی دھکا ہوگا۔

**مارچ:** دوست کا فائدہ۔ آمدن زیادہ خرچ کم۔ عزت بڑھے گی۔ اولاد کی ترقی ہوگی۔ بھائیوں سے جھگڑا وغیرہ ہونے کے یوگ ہیں۔

**اپریل:** کاروبار اچھا، آمدنی بھی اچھی رہے گی۔ عزت بڑھے گی، جو کہ فائدہ مند ثابت ہوگی۔

**مئی:** جسمانی صحت خراب رہے گی، اور چوٹ وغیرہ لگنے کا بھی ڈر ہے نئے کام میں نقصان زیادہ ہوگا۔

**جون:** اس ماہ میں دشمن زیادہ پیدا ہوں گے۔ مگر خود بخود ہی ہٹ جائیں گے۔ آمدن اچھی۔ سفر بھی کرنا پڑے۔

**جولائی:** بیوپار میں نقصان، نوکری سے دل دکھی۔ آمدن کم خرچ زیادہ۔ عورت بیمار۔ کسی سے لڑائی جھگڑا یا مقدمہ بازی ہوگی۔

**اگست:** اس ماہ میں آمدن اچھی رہے گی۔ عزت بڑھے گی۔ سفر درپیش ہوگا۔ مکان زمین پر بھی خرچ کرنا پڑے گا۔

**ستمبر:** کاروبار میں ترقی ہوگی اور نیا کام بھی کریں گے۔ لابھ اچھا ہوگا۔ ہر طرف سے دل خوش رہے گا۔

**اکتوبر:** کاروباری حالت اچھی، دل خوش۔ گھریلو زندگی میں کچھ خرابی۔ لابھ اچھا ہوگا۔ اولاد ترقی کرے گی۔

**نومبر:** دھن کا نقصان ہوگا، اور دوستوں سے ملاپ دل دکھی رہے گا۔ مقدمہ بازی پر بھی خرچ ہوگا۔

**دسمبر:** سکھ دکھ یکساں رہیں گے۔ لابھ اور خرچ بھی برابر ہی رہے گا۔ دل خوش مگر گھریلو چنتا۔

## مکر راشی:

(بھو۔ ج۔ جی۔ کھی۔ کھو۔ کھے۔ کھو۔ گ۔ گی)

**گرہ گوچر:** سال کے شروع سے ۱۱ اپریل تک راہو اسی راشی میں گردش کرے گا۔ سنیچر تمام سال اسی راشی میں گردش کرے گا۔ ۱۵ مئی سے ۴ جولائی تک اس راشی پر منگل کی اوچ نظر پڑے گی۔ سنیچر کی ساڑھ ستی کا اثر بھی رہے گا۔

**جنوری:** ماہ کے شروع میں ہی اس راشی پر چار گرہوں کا یوگ بننے سے کئی غیر متوقع حادثات کا امکان ہے۔ آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے گا۔ کسی نزدیکی رشتہ سے تعلقات بگڑیں۔

**فروری:** فضول کی بھاگ دوڑ زیادہ رہے۔ بہت زیادہ جدوجہد کے باوجود صرف گذارے لائق ہی آمدن ہو سکے گی۔ پریشانیاں ہونگی مگر دشمن مغلوب رہیں گے۔ اس مہینے کی ۳۔ ۸۔ ۱۱۔ ۱۷ تاریخیں ناقص ہیں۔

**مارچ:** کسی عزیز سے میل ملاقات ہوگی۔ دل خوش رہے گا یا دوستوں سے میل ملاپ۔ اچھا اور نیا کام بھی کرنا ہوگا۔ جس سے لابھ زیادہ ہوگا۔

**اپریل:** اس ماہ خرچ کم۔ آمدن اچھی رہے گی۔ کسی سے میل ملاقات بھی ہوگی۔ سفر بھی درپیش ہو۔ زمین۔ مکان اور زیورات وغیرہ پر بھی خرچ ہوگا۔

**مئی:** کاروبار میں فائدہ۔ آمدن زیادہ اور خرچ کم۔ عزت بڑھے اولاد کی طرف سے ترقی۔

**جون:** آمدن اچھی ہوگی۔ خرچ بھی زیادہ ہوگا۔ سفر پیش آئے۔ عزت میں اضافہ۔ اولاد و عورت کی طرف سے دل خوش۔

**جولائی:** آرام کم تکلیف زیادہ۔ عزیزوں سے رنجش اور روپیہ کے ضائع اور نقصان کا اندیشہ۔ کاروباری حالت کچھ مدھم رہے گی۔ دشمنوں کی طرف تکلیف۔ آمدن کم۔ امیدوں میں مایوسی۔

**اگست:** ہر ایک طرف سے خوشی۔ تجارت میں منافع۔ آمدن اور خرچ یکساں رہے گا۔

**ستمبر:** دل دکھی اور خرچ زیادہ ہوگا۔ خوف بنا رہے گا۔ عورت کی نقل و حرکت پر شک۔ سفر بھی پیش آوے۔

**اکتوبر:** کاروبار کی حالت یکساں۔ آمدن و خرچ بھی یکساں۔ کبھی خوشی کبھی غم رہے گا۔

**نومبر:-** کاروبار میں فائیدہ ہوگا۔ سفر بھی پیش آئے۔ اولاد کی طرف سے خوشی ملے۔

**دسمبر:-** ہر طرف سے خوشی میسر ہوگی۔ عورت سے پریم زیادہ بڑھے گا۔ آمدن زیادہ خرچ کم رہے گا۔



## کمبھ راشی:- (گو۔ گے۔ گو۔ س۔ سی۔ سو، سے۔ د)

**گرہ گوچر:-** ۵ر جولائی سے ۲۱ر اگست تک منگل کی نظر رہے گی۔ ۱۴ر اگست سے سال کے آخر تک برہسپت کی شُبھ نظر ہوگی سینچر کی ساڑھ ستی کا اثر بھی چلے گا۔

**جنوری:-** رکاوٹوں اور اڑچنوں کے باوجود گذارے لائق آمدنی ہوتی رہے گی۔ کچھ بگڑے کاموں میں سُدھار ہو۔ ماہ کے آخر میں عورت اور اولاد کے بارے میں کوئی اچھی خبر ملے گی۔

**فروری:-** ماہ کے شروع میں بگڑے کاموں میں سُدھار ہوگا۔ گذارے لائق مالی فائیدہ ہوتا رہے گا۔ لیکن ذہنی تناؤ بھی بڑھے گا۔ ۳۔ ۱۰۔ ۱۳۔ ۱۹۔ تاریخیں ناقص ہیں۔

**مارچ:-** کیتو کی دشا اس راشی پر ابھی چلے گی۔ جس کی وجہ سے مالی نقصان اور صحت نرم رہے گی۔ بنے کاموں میں رکاوٹیں ہوں۔ اولاد کو تکلیف اور دشمنوں کا ڈر لاحق رہے۔

**اپریل:-** من میں پریشانیاں بڑھیں گی۔ آرام کم اور تکلیف زیادہ نئے کاموں کے منصوبوں میں اڑچنیں بڑھیں گی صحت خراب ہو۔

**مئی:-** اس ماہ کا پہلا پکھواڑہ اچھے پھل والا ہو۔ صحت میں سُدھار اور دوستوں کی مدد حاصل ہو۔ دھن دولت جمع کرنے کے مواقع ملیں گے۔ ۱۱۔ ۱۴۔ ۲۵ تاریخیں ناقص ہیں۔

**جون:-** ماہ کی ابتدا میں کسی دوست کی مدد سے بگڑے کاموں میں کامیابی دھن لابھ کے ساتھ ساتھ فضول خرچ بھی ہونے کے یوگ ہیں۔ دوسرا پکھواڑہ شُبھ ہوگا۔

**جولائی:-** الجھنوں کے ہوتے ہوئے بھی ہمت اور حوصلہ بڑھے گا۔ مالی طور پر قدم آگے بڑھیں گے۔ ماہ کے دوسرے پکھواڑے میں کوئی اچھا کام سرے چڑھے گا۔ ۳۔ ۵۔ ۱۲۔ ۱۹۔ ۲۸ تاریخیں ناقص۔

**اگست:-** پہلے پکھواڑے میں کام دھندے میں اُلجھنوں کی وجہ سے پریشانی رہے۔ نزدیکی سہیوگی سے دھوکہ ملے۔ مالی مشکلیں اُلجھنیں دُور ہوں گی۔ ماہ کے دوسرے پکھواڑے میں دھن لابھ کے مواقع حاصل ہونگے مگر ۲۔ ۵۔ ۱۷۔ ۲۹ تاریخیں ناقص ہیں۔

**ستمبر:-** کسی نئے کام کا منصُوبہ بنے۔ کام کاج میں ترقی اور بہتری۔ دھن لابھ کے راستے کُھلیں گے۔ عورت اور اولاد کی طرف سے خوشی ملے۔ مہینے کے آخر میں چوٹ لگنے کا ڈر۔

**اکتوبر:-** اس ماہ کا پہلا آدھا حصہ اچھا رہے گا۔ جتن اور محنت کرنے پر دھن لابھ کے مواقع ملیں گے۔ کسی خوشی کے کام پر دھن خرچ ہوگا۔ اور دوسرے پکھواڑے میں بہت زیادہ جدوجہد کے بعد بھی حسب خواہش فائیدہ نہیں ہو پائے گا۔

**نومبر:-** اچانک دھن لابھ، تعلیم کے معاملے میں بھی کامیابی ملے۔ عورت اور اولاد کا سکھ۔ کوئی خوشی اور دھارمک اُتسو ہو۔ لمبے سفر کا بھی یوگ بنے ۳۔ ۱۳۔ ۱۹ کے دن خراب ہیں۔

**دسمبر:-** کاروباری کام کاج بڑھے گا۔ نئے کام کا منصُوبہ بنے گا۔ عورت اور پریوار کے سُکھوں میں اضافہ ہوگا۔ الجھنوں کے پیدا ہونے پر ہمت اور حوصلہ بڑھے گا۔



## مین راشی:- (دی۔ دو۔ جھ۔ تھ۔ دے دو۔ چ۔ چی)

**گرہ گوچر:-** راشی کا مالک برہسپت ہے اسکی خاص نظر ۱۳ر اگست تک رہے گی۔ ۱۷ر فروری سے ۱۲ر مارچ تک شکر ستارہ اس راشی پر اوچ حالت (راشی) میں ہوگا۔

**جنوری:-** ماہ کے شروع میں دھن لابھ ہو۔ کوئی رُکا ہوا کام بنے گا ۱۵ر جنوری سے بنتے کاموں میں پھیر اڑچنیں پیدا ہونے کے یوگ ہیں۔ ۳۔ ۱۷۔ ۱۶۔ ۱۹۔ ۲۴ خراب ہوں گی۔

**فروری:-** دل خوش رہے گا۔ لابھ اچھا رہے گا۔ مگر خرچ بھی زیادہ ہوگا۔ جو کہ کسی نیک کام پر ہوگا۔ کھانسی اور درد کی شکایت برابر رہے گی اس ماہ کی ۵۔ ۱۲۔ تاریخ خراب ہے۔

**مارچ:-** کسی سے لڑائی جھگڑا زیادہ بڑھے گا۔ گھر کی طرف سے دل اُداس سنتان کو کشٹ ہوگا۔ اپنے جسم کو بھی روگ ہونے کا امکان ہے۔ سفر پیش آئے گا۔

**اپریل:-** اس ماہ کے پہلے پکھواڑے میں دھن لابھ بڑھے۔ سرکار کی طرف سے مان عزت اور عہدے میں ترقی، کاموں میں کامیابی اور دشمنوں پر فتح حاصل ہوگی۔ دوسرے پکھواڑے میں بننے کاموں میں رکاوٹ اور گھر میں کلیش پیدا ہوگا۔

**مئی:-** مہینے کے شروع میں آمدن کم اور خرچ زیادہ رہے دوسرے پکھواڑے میں حالات میں سُدھار ہو۔ کوئی خوشخبری ملنے کا امکان ہے ۳۔ ۷۔ ۹۔ ۱۳۔ ۱۴ کے دن خراب ہونگے۔

**جون:-** اس ماہ دولت اور مان وقار میں اضافہ۔ رُکے ہوئے کام بنیں گے کام کاج میں ترقی۔ دشمن دبے رہیں گے۔ ۳۔ ۱۰۔ ۱۲۔ ۲۲۔ اور ۲۶ تاریخ ناقص ہے۔

**جولائی:-** پہلے پکھواڑے میں دھن لابھ اور کوئی شُبھ کام ہوگا۔ عورت اور اولاد کا سُکھ ملے۔ دوسرے پکھواڑے میں آمدن کم اور خرچ زیادہ ہوگا۔ ۷۔ ۱۱۔ ۱۵۔ ۱۹۔ کے دن خراب ہیں۔

**اگست:-** ماہ کے آغاز میں کچھ گذارے لائق دھن حاصل ہوتا رہے گا۔ لیکن دوسرا پکھواڑہ صحت کیلئے نقصان دہ۔ گھر میں تناؤ بنے گا۔

**ستمبر:-** کاروبار کے مواقع بڑھیں گے۔ نئے کام کا منصُوبہ بنے گا عورت اور پریوار بارے سُکھوں میں اضافہ۔ اچانک دھن کے بھی یوگ ہیں۔ فضول سفر سے پریشانی اٹھانی پڑے گی۔ ۳۔ ۸۔ ۱۱۔ ۱۳ اور ۱۵ تاریخیں ناقص ثابت ہوں گی۔

**اکتوبر:-** ماہ کے پہلے پکھواڑے میں کاروبار میں مالی منفعت، نئے کام کا منصُوبہ بنے گا۔ ترقی کے مواقع پیدا ہوں گے۔

**نومبر:-** اس ماہ میں گھریلو اور کام دھندے بارے کئی اُلجھنیں پیدا ہونگی۔ چوٹ وغیرہ لگنے کا ڈر۔ جھگڑے سے بچیں۔

**دسمبر:-** اچانک دھن ملنے کے یوگ بنیں گے۔ کچھ رُکے کاموں میں سُدھار پیدا ہوگا۔ اولاد پریوار میں اضافہ۔

شبھ چنتک۔ پنڈت پنا لال جیوتشی۔ ایم اے۔ جالندھر

